| نام | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| ۱۔ علامہ حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ | 4 - 7 |
| ۲۔ شاہ عبدالعزیز محدثِ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ | 7 - 26 |
| ۳۔ پیر سیّد مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ | 27 - 32 |
| ۴۔ خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ | 33 - 35 |
| ۵۔ علامہ شریف الحق قادری رحمۃ اللہ علیہ | 36 - 41 |
| ۶۔ مفتی جلال الدین امجدی رحمۃ اللہ علیہ | 42 - 73 |
| ۷۔ پیر سید قطب علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ | 74 - 81 |
| ۸۔ علامہ غلام رسول رضوی رحمۃ اللہ علیہ | 82 - 84 |
| ۹۔ علامہ غلام رسول سعیدی رحمۃ اللہ علیہ | 85 - 107 |
| ۱۰۔ علامہ محمود احمد رضوی رحمۃ اللہ علیہ | 108 - 118 |
| ۱۱۔ علامہ محمد اللہ دتہ قادری رحمۃ اللہ علیہ | 119 - 141 |
| ۱۲۔ علامہ محمد اشرف سیالوی رحمۃ اللہ علیہ | 142 - 198 |
| ۱۳۔ علامہ کاشف اقبال مدنی حفظہ اللہ | 199 - 204 |
| ۱۴۔ علامہ محمد شہزاد قادری ترابی حفظہ اللہ | 205 - 210 |

برائے ایصالِ ثواب

علامہ پیر سیّد منظور احمد شاہ رحمتہ اللہ علیہ

# فیض الباری

علامہ محمد ابو الحسن سیالکوٹی

اردو ترجمہ

# فتح الباری

ابن حجر العسقلانی

## شرح صحیح بخاری

جلد ۱

حافظ محمد اسماعیل الخطیب — حافظ محمد اسماعیل اسد

بحسن اہتمام

عبد اللطیف ربانی


مکتبہ اصحاب الحدیث
حافظ پلازہ مچھلی منڈی
نیو اردو بازار لاہور
042-37321823
0301-4227379

ابن شہاب زہری ہے صدی کے سر پر ساتھ حکم عمر بن عبدالعزیز کے پھر زیادہ ہوئے تدوین پھر تصنیف اور حاصل ہوئی ساتھ اس کے خیر کثیر پس واسطے اللہ کے ہے سب تعریف۔ (فتح)

١١١ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا اشْتَدَّ بِالنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَعُهُ قَالَ ائْتُونِي بِكِتَابٍ أَكْتُبْ لَكُمْ كِتَابًا لَا تَضِلُّوْا بَعْدَهُ قَالَ عُمَرُ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَلَبَهُ الْوَجَعُ وَعِنْدَنَا كِتَابُ اللّٰهِ حَسْبُنَا فَاخْتَلَفُوْا وَكَثُرَ اللَّغَطُ قَالَ قُوْمُوْا عَنِّيْ وَلَا يَنْبَغِيْ عِنْدِي التَّنَازُعُ فَخَرَجَ ابْنُ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ إِنَّ الرَّزِيَّةَ كُلَّ الرَّزِيَّةِ مَا حَالَ بَيْنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبَيْنَ كِتَابِهِ.

١١١۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماری سخت ہوگئی اور درد غالب ہوا تو آپ نے فرمایا کہ میرے پاس کاغذ لاؤ کہ میں تم کو نوشتہ لکھ دوں جس کے بعد تم کبھی نہ بھٹکو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درد غالب ہے یعنی آپ بیہوش ہوئے ہیں اب یہ موقوف رکھا جائے اور ہمارے پاس قرآن موجود ہے وہ ہم کو کافی ہے پس اختلاف کیا صحابہ نے آپس میں اور بہت شور وشغب پڑ گیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہاں سے اٹھ جاؤ اور میرے پاس جھگڑنا لائق نہیں پس ابن عباس رضی اللہ عنہما نکلے کہتے ہوئے مصیبت کل مصیبت وہ حال ہے کہ مانع ہوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کاغذ لکھنے سے۔

**فائدہ:** مراد کتاب سے دوات اور مونڈھے کی ہڈی ہے اس واسطے کہ وہ اس میں لکھا کرتے تھے اور یہ جو کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درد غالب ہے یعنی دشوار ہوگا لکھنا نوشتہ کا مباشرت نوشتہ کی اور گویا کہ عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے سمجھا کہ وہ تقاضا کرتی ہے درازی کو قرطبی وغیرہ نے کہا ہے اِئْتُوْنِیْ امر ہے اور تھا حق مامور کا یہ کہ جلدی کرے ساتھ بجالانے کے لیکن ظاہر ہوا واسطے عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک گروہ کے کہ امر وجوب کے واسطے نہیں بلکہ وہ باب ارشاد سے ہے طرف اصلح کی تو انہوں نے مکروہ جانا یہ کہ تکلیف دیں آپ کو اس سے وہ چیز کہ دشوار ہو اوپر آپ کے اس حالت میں باوجود ظاہر جاننے اس کے کی اس آیت کو ﴿مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتَابِ مِنْ شَيْءٍ﴾ اور اس آیت کو ﴿تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ﴾ یعنی نہیں قصور کیا ہم نے قرآن میں کسی چیز سے اور وہ بیان ہے واسطے ہر چیز کے اور اسی واسطے عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم کو اللہ کی کتاب یعنی قرآن کافی ہے اور ظاہر ہوا واسطے دوسرے گروہ کے کہ اولیٰ یہ ہے کہ لکھا جائے واسطے اس چیز کے کہ اس میں ہے حکم کے بجالانے سے اور یہ جو آپ نے فرمایا کہ یہاں سے اٹھ جاؤ تو اس نے دلالت کی اس پر کہ پہلا امر آپ کا اختیار پر تھا اسی واسطے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بعد کئی دن زندہ رہے اور پھر ان کو اس کا حکم نہ کیا اور اگر واجب ہوتا تو نہ چھوڑتے اس کو واسطے اختلاف ان کے اس واسطے کہ نہیں چھوڑی آپ نے تبلیغ واسطے مخالفت اس

شخص کے جو مخالف ہوا اور تحقیق تھے اصحاب مراجعت کرتے آپ سے بعض امروں سے جب تک کہ نہ جزم کرتے ساتھ امر کے پھر جب جزم کرتے تو اصحاب اس کو بجالاتے اور اس کی بحث آئندہ آئے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔ اور اس میں اختلاف ہے کہ لکھنے سے کیا مراد ہے سو بعض کہتے ہیں کہ مراد آپ کی یہ تھی کہ جو جو لوگ آپ کے بعد خلیفہ ہوں گے اُن کے نام صاف صاف لکھ دیں تا کہ ان کے درمیان خلاف واقع نہ ہو یہ قول سفیان بن عیینہ کا ہے اور اس کی تائید کرتا ہے یہ کہ حضرت ﷺ نے اپنی مرض الموت کی ابتدا میں عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ اپنے باپ اور بھائی کو بلاتا کہ میں نوشتہ لکھ دوں اس واسطے کہ میں ڈرتا ہوں کہ کوئی تمنا کرنے والا تمنا کرے اور کہنے والا کہے اور انکار کرتا ہے اللہ اور ایماندار مگر ابو بکر رضی اللہ عنہ کو اور واسطے بخاری کے اس کے معنی ہیں اور باوجود اس کے پس نہ لکھا اور پہلا قول ظاہر تر ہے واسطے قول عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے کہ ہم کو اللہ کی کتاب کافی ہے باوجودیکہ وہ دوسری وجہ کو بھی شامل ہے اس واسطے کہ وہ اس کے بعض افراد ہیں۔

**فائدہ:** خطابی نے کہا کہ سوائے اس کے نہیں کہ عمر رضی اللہ عنہ اس طرف گئے کہ اگر صاف بیان کرتے وہ چیز کہ دور کرے خلاف کو تو البتہ باطل ہو جاتی فضیلت علماء کی اور گم ہو جاتا اجتہاد اور تعاقب کیا ہے اس کا ابن جوزی نے بایں طور کے اگر نص کرتے کسی چیز پر یا کئی چیزوں پر تو نہ باطل ہوتا اجتہاد اس واسطے کہ حادثوں کا حصر کرنا ممکن نہیں اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ خوف کیا عمر رضی اللہ عنہ نے یہ کہ لکھیں اس کو بیچ حالت غلبے بیماری کے تا کہ پائیں اس کے ساتھ منافق لوگ راہ طرف طعن کی اس نوشتہ میں اور یہ جو فرمایا کہ میرے پاس جھگڑنا لائق نہیں تو اس میں اشعار ہے کہ اولیٰ یہ تھا کہ حکم بجالانے کی طرف جلدی کرتے اگرچہ وہ چیز کہ اختیار کیا اس کو عمر رضی اللہ عنہ نے صواب ہے اس واسطے کہ حضرت ﷺ نے اس کے بعد اس کا تدارک نہ کیا کما قدمناہ اور قرطبی نے کہا کہ اختلاف ان کا بیچ اسکے مانند اختلاف ان کے ہے بیچ فرمانے حضرت ﷺ کے واسطے ان کے کہ کوئی عصر کی نماز نہ پڑھے مگر بنی قریظہ میں سو بعض نے نماز کے فوت ہونے کا خوف کیا تو انہوں نے عصر کی نماز راہ میں پڑھ لی اور تمسک کیا دوسروں نے ساتھ ظاہر امر کے تو انہوں نے نماز نہ پڑھی تو حضرت ﷺ نے کسی پر سختی نہ کی بہ سبب اجتہاد جائز کے اور مقصد صالح کے اور یہ جو کہا کہ نکلے ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہوئے تو اس کا ظاہر یہ ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما ان کے ساتھ تھے اور یہ کہ وہ نکلے اس حالت میں کہتے ہوئے یہ کلام اور یہ واقع کے برخلاف ہے سوائے اس کے نہیں کہ کہتے تھے اس کو اس وقت جب کہ اس حدیث کو بیان کرتے تھے اور اس حدیث میں دلیل ہے اوپر جواز لکھنے علم کے اور اس پر کہ اختلاف کبھی ہوتا ہے سبب بیچ محروم ہونے کے خیر سے جیسا کہ واقع ہوا ہے بیچ قصے دو مردوں کے جو آپس میں جھگڑے تھے پس اٹھائی گئی تعیین شب قدر کی اس سبب سے اور اس میں واقع ہونا اجتہاد کا ہے روبرو حضرت ﷺ کے اس چیز میں کہ اس میں حضرت ﷺ پر وحی نہ اتری ہو اور باقی بحث اس کی مغازی میں آئے گی، انشاء اللہ تعالیٰ۔ (فتح)

# ہدیۂ مجیدیہ

ترجمہ

# تحفۂ اِثنا عشریہ

تالیف :- حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رح

(المتوفی ۱۲۳۹ھ)

ترجمہ :- مولانا محمد عبد المجید خاں رح

نور محمد۔ اصح المطابع و کارخانہ تجارتِ کتب آرام باغ۔ کراچی

اہلِ سنت کو بہت تنگ کرکے تشنیع ان کے ذمہ ثابت کرتے ہو تو یہ ہے جواب اُس کا موافق اصول شیعہ کے سننا چاہیے۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ اگر ابوبکرؓ مسئلہ جدّہ اور کلالہ کا معلوم نہ تھا تو امامت میں اُن کے کچھ نقصان نہیں کرتا۔ کیونکہ بموجب روایاتِ شیعہ حضرت امیرؓ کو بھی بعض مسائل معلوم نہ تھے۔ حالانکہ باجماع امام مطلق تھے۔

رَوٰی عَبْدُ اللّٰہِ ابْنُ بِشْرٍ اَنَّ عَلِیًّا سُئِلَ عَنْ مَسْئَلَۃٍ فَقَالَ لَا عِلْمَ لِیْ بِھَا ثُمَّ قَالَ وَاَبْرُدُھَا عَلٰی کَبِدِیْ سُئِلْتُ عَمَّا لَا اَعْلَمُ وَرَوَاہُ سَعْدَانُ ابْنُ نَصْرٍ اَیْضًا۔

روایت کی عبداللہ بن بشر نے یہ کہ علیؓ سے ایک مسئلہ پوچھا گیا تو انھوں نے کہا مجھ کو خبر نہیں ہے اس مسئلے کی بابت پھر کہا میں ٹھنڈا کرتا ہوں اپنے کلیجے کو اس سے کہ مجھ سے پوچھا گیا اُس چیز کی بابت جس کو میں نہیں جانتا ہوں روایت کی اس کی سعدان بن نصر نے بھی۔

نیز امام ناطق بحق جعفر صادقؒ کو بعض مسائل معلوم نہ تھے۔

رَوٰی صَاحِبُ قُرْبِ الْاِسْنَادِ مِنَ الْاِمَامِیَّۃِ عَنْ اِسْمٰعِیْلَ ابْنِ جَابِرٍ اَنَّہٗ قَالَ قُلْتُ لِاَبِیْ عَبْدِ اللّٰہِ عَلَیْہِ السَّلَامُ فِیْ طَعَامِ اَھْلِ الْکِتَابِ فَقَالَ لَا تَاْکُلْہُ ثُمَّ سَکَتَ ھُنَیْھَۃً ثُمَّ قَالَ لَا تَاْکُلْہُ ثُمَّ سَکَتَ ھُنَیْھَۃً ثُمَّ قَالَ لَا تَاْکُلْہُ ثُمَّ سَکَتَ ھُنَیْھَۃً ثُمَّ قَالَ لَا تَاْکُلْہُ وَلَا تَتْرُکْہُ اِلَّا تَنَزُّھًا اِنَّ فِیْ اٰنِیَتِھِمُ الْخَمْرَ وَلَحْمَ الْخِنْزِیْرِ۔

روایت کی صاحب قرب اسناد نے جو منجملہ امامیہ کے ہے اسمٰعیل بن جابر سے بیشک اُسنے کہا کہ پوچھا میں نے ابی عبداللہ علیہ السلام سے اہلِ کتاب کے طعام کے بارے میں۔ تو فرمایا کہ مت کھاؤ اُس کو، پھر سکوت کرکے کہا مت کھا اُس کو، پھر تھوڑا سکوت کیا پھر کہا مت کھا اُس کو، پھر تھوڑا سکوت کیا پھر کہا مت کھا اس کو اور ترک بھی نہ کر۔ برتنوں میں شراب اور خوک کا گوشت ہوتا ہے۔

اُس روایت سے صریح معلوم ہوتا ہے کہ حضرت امام علیہ السلام کو حکم کھانے اہل کتاب کا معلوم نہ تھا آخر بہت تامل سے بھی حکم صریح معلوم نہ ہوا، ناچار احتیاط پر عمل فرمایا۔

## مطاعن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

یہ گیارہ طعن ہیں۔ اوّل عمدہ طعنوں میں شیعہ کے نزدیک قصہ قرطاس یعنی کاغذ کا ہے۔ بخاری ومسلم

کی روایت کے موافق ابن عباسؓ سے مذکور ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پنجشنبہ کے دن چار روز پہلے وفات سے صحابہؓ سے جو حجرہ مبارک میں حاضر تھے خطاب فرمایا کہ کاغذ اور قلم دوات میرے پاس لاؤ تاکہ میں تمہارے لئے ایک نوشتہ لکھدوں کہ بعد میرے گمراہ نہ ہو۔ اس بات پر حاضرین نے اختلاف کیا کاغذ قلم لانے میں اور نہ لانے میں۔ اور حضرت عمرؓ نے کہا کہ قرآن مجید جو ہمارے پاس ہے یہی کافی ہے اس وقت حضرتؐ کو درد کی شدت ہے لہذا کیا ضرور۔ پس بعض نے عمرؓ کے قول کی تائید کی بعضے کہا ضرور لانا چاہیئے جو حضرتؐ منگاتے ہیں کاغذ قلم وغیرہ۔ اس اثنا میں بہت شور وغل ہوا۔ اور کسی نے یہ بھی کہا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ہذیان اور اختلاط کلام ہوگیا۔ پھر آپؐ سے پوچھا کہ آپؐ کیا چاہتے ہیں پھر سے فرمایئے۔ آپؐ نے فرمایا کہ اس وقت میرے پاس سے اٹھ جاؤ۔ اس واسطے کہ پیغمبروں کے پاس جھگڑا کرنا اور شور وغل مچانا لائق نہیں ہے۔ اس قضیہ اور پرخاش کے سبب سے کسی نوشتہ کا لکھنا موقوف رہا پس یہ قصہ قرطاس کا ہے موافق صحیح روایات اہل سنت کے خطاخواہ شیعہ اور وہ اس قصہ میں کئی طرح عمرؓ کی طرف بذریعہ طعن متوجہ ہوتے ہیں۔

اوّل یہ کہ قول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وحی ہے اور عمرؓ نے آپؐ کے قول کو رد کیا گویا وحی کو رد کیا قولہ تعالےٰ وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحٰى (پیغمبر اپنی خواہش نفس سے کلام نہیں کرتا ہے مگر وحی سے کہ اس پر نازل کی جاتی ہے) اور رد وحی کا کفر ہے۔ قولہ تعالیٰ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ أَنْزَلَ اللّٰهُ فَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْكَافِرُوْنَ (اور جو کوئی اس چیز پر حکم نہ کرے جو نازل ہوئی وہ کافروں میں سے ہے)۔

دوسرے یہ کہ کہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ہذیان اور اختلاط کلام ہوگیا یعنے بہکی بہکی باتیں کرنا۔ حالانکہ انبیاءؑ ان باتوں سے معصوم ہیں۔ جنون بالاجماع انبیاءؑ پر جائز نہیں ہے ورنہ ان کے قول وفعل کا اعتماد ہی کیا ہے۔ پس ہر حال میں قول وفعل انبیاءؑ کا قابل ماننے اور پیروی کے ہے۔

تیسرے یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے رفع صوت کیا اور تنازع یعنے چلانے اور جھگڑنے لگے باوصف اس کے کہ رفع صوت آپ کے سامنے گناہ کبیرہ ہے بدلیل قرآن۔ يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ أَنْ تَحْبَطَ أَعْمَالُكُمْ وَأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ (اے وہ لوگ کہ ایمان لائے ہو مت بڑھاؤ اپنی آواز کو آواز نبیؐ سے اور چلاکر اس سے بات مت کہو جیسے چلاتے ہو آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ ایسا نہ ہو عمل حبط و برباد ہو جائیں اور تم اس کو نہ جانو)۔

... پوچھتے اُمّت کی حق تلفی کی اس واسطے کہ اگر یہ نوشتہ لکھا جاتا تو گمراہی سے محفوظ رہتے۔ اب ہر مقدمہ میں حیران و پریشان ہیں اور فروع واصول میں اختلاف پیدا کرتے ہیں۔ پس عمرؓ نے جو اس بات کو رد کیا ان سب اختلافوں کا وبال اُن کی گردن پر ہے۔ یہ ہے تقریر طعن کی اور ایسے زور شور سے کہ کسی کتاب میں ایسے طمطراق سے معلوم نہیں ہوتی۔

جواب ان چاروں طعنوں کا مجملاً ذکر ہے کہ یہ کام فقط حضرت عمرؓ نے نہیں کئے ہیں جتنے لوگ حجرے میں حاضر تھے اس مقدمہ میں دو گروہ ہو گئے تھے۔ اور حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ بھی اُس وقت حاضر تھے۔ پس اگر یہ بھی منع کرنے والوں میں تھے تو شریک عمرؓ کے ہوئے جملہ مطاعن میں اور اگر اُس گروہ میں تھے جو کاغذ وغیرہ کالانا تجویز کرتے تھے تو بعض مطاعن اُن کی طرف بھی عائد ہوتے ہیں۔ جیسے رفع صوت بحضور پیغمبر خصوصاً اس وقت نازک میں اور حق تلفی اُمّت کہ منع کرنے والوں کے منع کرنے سے کاغذ دوات حاضر کرنے سے باز رہے نہ اُس وقت لائے نہ دوسرے وقت۔ چاہیئے تھا کہ بعد اُس کے کہ فرصت دراز تھی لا کر لکھا لیتے۔ پس وجو اس طعن کا مشترک ہے عمرؓ کو بھی شامل ہے اور غیر عمرؓ کو بھی کہ بعض اُن سے ایسے ہیں کہ باتفاق شیعہ اور سُنی کے مطعون نہیں ہو سکتے۔ اور جب طعن مطعون اور غیر مطعون دونوں میں مشترک ہوا تو وہ طعن ہی ساقط ہوا۔ طعن ہی نہ رہا نہ محتاج جواب کا بلکہ اگر تامل کیا جائے تو پہلی وجہ جو طعن کی ہے وہ بھی مشترک ہے کیونکہ امر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بلفظ اِئْتُونِی بِقِرْطَاسٍ (لاؤ تم میرے پاس کاغذ) خطاب سب حاضرین کی طرف تھا نہ کہ خاص عمرؓ کی طرف۔ پس اگر یہ امر واجب یا فرض ہو تو ہر ایک گنہگار اور مخالف فرمان شرع کا ہوا۔ حتیٰ یہ کہ عمرؓ اوروں کے لئے باعث اس نافرمانی کے ہوئے۔ اوروں نے حکم عمرؓ کا مانا اور مخالفت حکم رسولؐ کی کی اور مَنْ لَمْ يَحْكُمْ بِمَا أَنْزَلَ اللّٰهُ میں بیشک داخل ہوئے۔ پس حاشا نسبت عمرؓ کی ایسی ہوئی جیسے شیطان کی کہ کافروں کے واسطے باعث کفر کا ہے اور حاشا نسبت اوروں کی مثل کافروں کے۔ اور خوب روشن ہے کہ طعن کے واسطے فقط شیطان ہی کی طرف توجہ نہیں کر سکتے ورنہ کافر معذور ہو جائیں بلکہ جبر یائیں اور یہ خلاف قرآن بلکہ جملہ شریعتوں کے خلاف ہے۔ اور اگر یہ امر واجب فرض نہ ہو اصلاح و ارشاد کی غرض سے ہو تو عمرؓ اور غیر عمرؓ سب اس کے ترک اور سستی میں مطعون نہیں ہیں اور کسی طرح ملامت اُن پر عائد نہیں ہو سکتی۔ اس لئے کہ جو امر پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ اصلاح و ارشاد کے واسطے ہو مخالفت اُس کی باجماع جائز ہے۔ چنانچہ آگے آئے گا انشاءاللہ تعالیٰ اور اگر جواب تفصیلی ان مطاعن کا سُننا مرغوب ہو تو تفصیل سُننا چاہیئے۔

وجہ اوّل طعن کی مبنی اس بات پر ہے کہ عمرؓ نے وحی کو رد کیا اور جملہ قول پیغمبرؐ کے وحی ہیں لقولہ تعالیٰ وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰی اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی۔ ان دونوں مقدموں میں کھلا ہوا خلل ہے۔

اوّل میں کہ حضرت عمرؓ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول کو رد نہیں کیا بلکہ آرام و راحت اور ترفیہ اور رنج نہ اٹھانا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا شدتِ بیماری میں منظور رکھا اس معاملہ کو انکار و رد حکم پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا سمجھنا نہایت ہی تعصب اور بغض ہے۔ ہر کوئی اپنے بیمار عزیز کو محنت اٹھانے اور رنج کھینچنے سے بچاتا ہے۔ اگر کسی وقت وہ بیمار حالتِ شدتِ درد و مرض میں حاضرین کی مصلحت و فائدہ کے واسطے خود ہی کچھ مشقت اٹھانا چاہتا ہے تو اس کو کسی سبب اور دفعیہ سے مانع ہوتا ہے۔ اور اپنی بے پروائی جتاتا ہے کہ اس کی کچھ حاجت اور ضرورت نہیں ہے۔ اور یہ معاملہ بزرگوں میں زیادہ تر مروج و معمول ہے لہذا جب عمرؓ نے دیکھا کہ حضرتؐ واسطے فائدہ اصحابؓ و امتؐ کے چاہتے ہیں اس وقت تنگ میں کہ شدتِ مرض کی از حد ہے خود املا نوشتہ کا فرمائیں یا خود لکھیں کہ یہ بات اور حرکت قولی یا فعلی یعنے کسی کو مضمون بتانا یا آپ لکھنا موجب کمال رنج و مشقت کا ہوگا۔ تجویز اس بات کی گوارا نہ کی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بسبب کمال ادب کے خطاب نہ کیا بلکہ اور لوگوں کو آیۂ کریمہ سے ثابت کیا کہ اس رنج دینے کی کچھ ضرورت نہیں ہے اس سے استغنا حاصل ہے تاکہ آپ کے کان تک پہنچے اور آپ جانیں کہ اس وقت میں ایسی مشقت اٹھانے کی چنداں ضرورت نہیں ہے۔ اور فی الواقع اس مقدمہ میں عقلمندوں کے نزدیک صد آفرین اور ہزار تحسین باریک بینی فکر عمرؓ پر ہے کہ قبل اس واقعہ سے تین مہینے پہلے آیۂ کریمہ اَلْیَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِیْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْكُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا (آج میں نے دین تمہارا تمہارے واسطے کامل کیا اور نعمت اپنی تم پر تمام کی اور پسند کیا تمہارے واسطے طریق اسلام کو دین) نازل ہو چکی تھی اور دروازے نسخ و تبدیل اور کمی بیشی دین کے مطلقاً بند کر کے اور مہر اس پر لگا کر چھوڑ دیا تھا۔ اسی آیت پر عمرؓ نے اشارہ کیا اس عبارت میں کہ حَسْبُنَا كِتَابُ اللّٰهِ (ہم کو اللہ کی کتاب کافی ہے) مطلب یہ کہ اگر یہ خیال کیا جائے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس حالت میں کوئی نئی بات جو پہلے سے کتاب شریعت میں نہیں آئی ہے لکھائیں گے کہ موجب تکذیب اس آیت کی ہو یہ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے محال ہے پس مقصد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اس وقت سوائے اس کے نہیں ہے کہ تاکید ان احکام کی فرمائیں جو پہلے ٹھہر چکے ہیں اور ہم کو خدا تعالیٰ کی تاکید سے زیادہ آپ کی تاکید مقابل وحی منزل یعنے قرآن کی نہ ہوگی پھر مشقت اٹھانا آپ کا اس وقت میں کیا ضرور ایسی بات کے واسطے جو چنداں درکار نہیں ہے۔ بہتر یہ ہے کہ راحت و آرام

نہیں رہیں۔ اور یہ لفظ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَدْ غَلَبَہُ الْوَجَعُ وَعِنْدَنَا کِتَابُ اللّٰہِ حَسْبُنَا (بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درد کا غلبہ ہے اور ہمارے پاس اللہ کی کتاب ہے وہی ہم کو کافی ہے) صریح اس قصد پر گواہ ہے پس معلوم ہوا کہ عمرؓ کی نسبت یہ بات کہنا کہ حکم پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا رد کیا کمال غلط فہمی اور نادانی اور نہایت ہی عداوت و بغض کی بات ہے۔ اور ایسی مصلحتیں اور مشورے ہمیشہ معمول بات تھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صحابہؓ کے ساتھ اور صحابہؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کرتے تھے خصوصاً حضرت عمرؓ کو اس مقدمہ میں خصوصیت و جرأت سب سے زیادہ بڑھی ہوئی تھی کہ منافق پر نماز پڑھنے اور پردہ نشین کرنا ازواج مطہراتؓ کا۔ اور جنگِ بدر کے قیدیوں کا قتل کرنا۔ اور مقام ابراہیم کو مصلےٰ پکڑنا۔ اور مثل ان کے ان سب معاملات میں موافق عرض عمرؓ کے وحی آئی تھی اور رائے صواب ان کی اکثر مقدمات میں مقبول پیغمبرؐ ہوتی تھی بلکہ خدا تعالیٰ کو بھی۔ اور اگر ایسی عرض مصلحت کو ردِّ وحی اور ردِّ قول پیغمبرؐ کہا جائے تو حضرت امیرؓ بھی چند موقعوں میں شریک حضرت عمرؓ کے ہوجائیں گے۔ اوّل یہ کہ بخاری میں جو بڑی صحیح کتاب اہل سنت کی ہے بطریق متعدد مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم رات کے وقت حضرت امیرؓ و زہراؓ کے گھر تشریف لے گئے اور اُن کو خوابگاہ سے اُٹھایا اور نماز تہجد ادا کرنے کی بہت تقید فرمائی اور کہا قُوْمَا فَصَلِّیَا (اٹھو دونوں اور نماز پڑھو) حضرت امیرؓ نے کہا وَاللّٰہِ لَا نُصَلِّیْ اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰہُ لَنَا (قسم ہے خدا کی ہم مقرری (فرض) نماز سے زیادہ نہیں پڑھیں گے) وَاِنَّمَا اَنْفُسُنَا بِیَدِ اللّٰہِ (اور بیشک ہمارے دل اللہ کے ہاتھ میں ہیں) اگر نماز تہجد کی توفیق ہم کو دیتا تو ہم پڑھتے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے گھر سے لوٹ گئے اور رانیں پیٹ کر کہتے تھے وَکَانَ الْاِنْسَانُ اَکْثَرَ شَیْءٍ جَدَلًا (انسان اکثر بات میں ہر چیز سے زیادہ بات بنانے والا ہے)۔

پس اس قصہ میں دو امر حضرت امیرؓ سے وقوع میں آئے۔ ایک تو جدل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مقدمہ شرع میں۔ دوسرے تمسک بشبہ خرقہ جبریہ کہ ہرگز شرع میں مسموع نہیں لیکن جو قرینہ حالیہ گواہی صدق و راستی اور ان کے قصدِ نیک پر دیتا تھا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ ملامت نہ فرمائی۔ دوسرے یہ بھی صحیح بخاری میں موجود ہے کہ جب حدیبیہ کی لڑائی میں صلحنامہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور کفار کے درمیان لکھا جاتا تھا حضرت امیرؓ نے لفظ "رسول اللہؐ" کا آپ کے القاب میں لکھا۔ کفار کے رئیسوں کی طرف سے اس لفظ کے لکھنے کا انکار ہوا کہ اگر ہم اس لفظ کو مانتے تو لڑتے کیوں؟ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہرچند حضرت امیرؓ سے فرمایا کہ اس لفظ کو مٹا دو حضرت امیرؓ نے

کہ صد درجہ ایمان آپؐ کے ساتھ رکھتے تھے نہیں مٹایا۔ اور مخالفت امر رسولؐ کی یہانتک کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے صلحنامہ ان کے ہاتھ سے لے لیا اور اپنے ہاتھ سے مٹایا۔ مگر اہل سُنت ایسے امور کو نہ مخالفت پیغمبرؐ کی لکھتے ہیں اور نہ جانتے ہیں۔ نہ حضرت امیرؓ پر طعن کرتے ہیں تو عمرؓ پہ کیسے طعن کریں گے شیعہ اگر ایسی باتوں کو بھی ردِّ قول پیغمبرؐ کا کہیں گے تو اپنے پاؤں پر آپ بسولہ ماریں گے اور دائرہ گفتگو کا اپنے اُوپر تنگ کریں گے کیونکہ ان کی کتابوں میں بھی اِس قسم کی مخالفتیں حضرت امیرؓ کے حق میں جو غرض مصلحت اور مشورے کے وقت حضرت امیرؓ سے ہوئے ہیں مروی ہیں۔

رَوَی الشَّرِیْفُ الْمُرْتَضٰی اَلْمُلَقَّبُ بِعَلَمِ الْھُدٰی عِنْدَ الْاِمَامِیَّۃِ فِیْ کِتَابِ الْغُرَرِ وَالدُّرَرِ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ الْحَنَفِیَّۃِ عَنْ اَبِیْہِ اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ عَلِیٍّ عَلَیْہِ السَّلَامُ اَنَّہٗ قَالَ قَدْ اَکْثَرَ النَّاسُ عَلٰی مَارِیَۃَ الْقِبْطِیَّۃِ اُمِّ اِبْرَاھِیْمَ ابْنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِی ابْنِ عَمٍّ لَّھَا قِبْطِیٍّ کَانَ یَزُوْرُھَا وَیَخْتَلِفُ اِلَیْھَا فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خُذْ ھٰذَا السَّیْفَ وَانْطَلِقْ فَاِنْ وَجَدْتَّہٗ عِنْدَھَا فَاقْتُلْہُ فَلَمَّا اَقْبَلْتُ نَحْوَہٗ عَلِمَ اَنِّیْ اُرِیْدُہٗ فَاَتٰی نَخْلَۃً فَرَقِیَ اِلَیْھَا ثُمَّ رَمٰی بِنَفْسِہٖ عَلٰی قَفَاہُ وَشَغَرَ بِرِجْلَیْہِ فَاِذَا بِہٖ اَجَبُّ وَاَمْسَحُ لَیْسَ لَہٗ مَا لِلرِّجَالِ لَا قَلِیْلٌ وَّلَا کَثِیْرٌ قَالَ فَغَمَدْتُّ السَّیْفَ وَرَجَعْتُ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاَخْبَرْتُہٗ فَقَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ یَصْرِفُ عَنَّا الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ۔

روایت کی شریف مرتضٰے نے جس کا لقب امامیہ کے نزدیک علم الہدٰی ہے کتاب درر و غرر میں محمد بن حنفیہ اور اُنھوں نے اپنے باپ امیر المومنین علی علیہ السّلام سے فرمایا بیشک جب ماریہ قبطیہ کی تہمت میں لوگوں نے بہت سی باتیں کیں جو کہ اں ابراہیم حضرتؐ کے بیٹے کی ہیں اُن کے چچازاد بھائی کے ساتھ کہ قبطی تھا اُن سے ملتا تھا اور اُن کے پاس آتا جاتا تھا پس فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ تلوار لے اور جا اگر اُس مرد کو ماریہ کے پاس پائے تو مار ڈال پس میں متوجہ ہوا اُس کی طرف اُس نے جانا کہ میں اُس کا قصد رکھتا ہوں، سو آیا میرے پاس اور درخت خرما پر چڑھ گیا اور پیٹھ کے بل اپنے آپ کو گرایا اور اپنے دونوں پاؤں اُٹھائے تو ناگاہ میں نے اس کو دیکھا مجبوب صاف کہ اُس کے پاس مثل مردوں کے کچھ نہ تھا نہ کم نہ زیادہ خوجہ (خنثیٰ) تھا۔ میں نے تلوار میان میں کر لی اور حضرتؐ کے پاس لوٹ آیا اور اُنؐ کو اُس کے حال سے خبر دی آپؐ نے فرمایا کہ اللہ کا شکر ہے کہ وہ ہمارے جملہ اہل بیت کو پلیدی سے بچاتا ہے۔

اِس روایت سے معلوم ہوا کہ ماریہ قبطیہ بھی اہل بیت سے تھیں اور آیہ تطہیر میں داخل تھیں۔

شکر ہے خدا کا اُس کی وسعت رحمت اور عموم نعمت پر۔

رَوَی مُحَمَّدُ ابْنُ بَابُوَیْہِ فِی الْاَمَالِی وَالدَّیْلَمِیْ فِیْ اِرْشَادِ الْقُلُوْبِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَعْطٰی فَاطِمَۃَ سَبْعَۃَ دَرَاہِمَ وَقَالَ اَعْطِیْہَا عَلِیًّا وَ مُرِیْہِ اَنْ یَّشْتَرِیَ لِاَہْلِ بَیْتِہٖ طَعَامًا فَقَدْ غَلَبَہُمُ الْجُوْعُ فَاَعْطَتْہَا عَلِیًّا وَ قَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَمَرَکَ اَنْ تَبْتَاعَ لَنَا طَعَامًا فَاَخَذَہَا عَلِیٌّ وَخَرَجَ مِنْ بَیْتِہٖ لِیَبْتَاعَ طَعَامًا لِاَہْلِ بَیْتِہٖ فَسَمِعَ رَجُلًا یَقُوْلُ مَنْ یُّقْرِضُ الْمَلِیَّ الْوَفِیَّ فَاَعْطَاہُ الدَّرَاہِمَ۔

روایت کی محمد بن بابویہ نے آمالی میں اور دیلمی نے ارشاد القلوب میں بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہؓ کو سات درم دیئے اور فرمایا کہ یہ درم علیؓ کو دے اور کہہ کہ خریدے اپنی اہل بیت کے واسطے کھانا اس واسطے کہ ان پر بھوک غالب ہو رہی ہے سو دیئے فاطمہؓ نے وہ درم علیؓ کو اور کہا بیشک تم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ہے کہ خرید لاؤ ہمارے واسطے کھانا پس علیؓ نے وہ درم لئے اور گھر سے نکلے تاکہ کھانا خریدیں اپنے اہل بیت کے واسطے اس اثنا میں سُنا کہ ایک شخص کہتا ہے کہ کون ہے ایسا جو ہم کو قرض دے سچے وعدے پر۔ پس علیؓ نے وہ درہم اُس کو دیدیئے۔

اب اس قصہ میں مخالفت حکم رسول اللہؐ کی بھی ہے اور تصرف بھی غیر کے مال میں بغیر اجازت اس کے نیز تلف کرنا حق عیال کا اور قطع رحم اقرب کا جو لڑکے اور بیوی ہیں۔ اور رنج دینا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اولاد اور فرزندوں کو بھوکا دیکھنے سے ہوگا لیکن یہ سب لِلّٰہِ وَفِی اللّٰہِ وَاِیْثَارًا لِطَاعَۃِ اللّٰہِ (واسطے خدا کے اور راہِ خدا میں برگزیدہ طاعت خدا سے) تھا مقبول اور محل تعریف و توصیف ہوا نہ کہ موقع عتاب و شکایت کا۔ اور قرینوں سے حضرت امیرؓ کو خوب معلوم تھا کہ حضرت زہراؓ اور حسنینؓ اس پر راضی ہوں گے اور آنحضرتؐ بھی جائز فرمائیں گے۔

اب دوسرا مقدمہ یعنی تمام قول پیغمبرؐ کے وحی ہیں دلیل عقلی و نقلی دونوں راہ سے باطل ہے۔ رہی عقلی دلیل سو ہر عاقل کے نزدیک ظاہر ہے کہ معنی رسول کے پیغام پہنچانے والے کے ہیں اور جب نسبت اس کی خدائے کریم کی طرف کی تو معنے ہوتے خدا تعالیٰ کا پیغام پہنچانے والا۔ پس رسالت میں اتنا ہی داخل ہے کہ اُس کی طرف وحی آئی ہو اور اُس کے واسطہ سے وہ پیغام خدا کی طرف سے ہم کو پہنچے نہ یہ کہ ہر قول اُس کا پیغام خدا کا ہو اور یہ آیت مَا یَنْطِقُ عَنِ الْہَوٰی اِنْ ہُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی مخصوص قرآن کے ساتھ ہے بدلیل عَلَّمَہٗ شَدِیْدُ الْقُوٰی (سکھایا اُس کو سخت قوت والے نے) کے ماسوا جملہ باتوں میں پیغمبرؐ کی۔ اور خوب روشن ہے کہ اگر کسی کو کوئی بادشاہ یا امیر اپنا رسول کرکے کسی

ملک کی طرف بھیجے ہرگز اس ملک کے لوگ جملہ باتوں کو اس رسول کی اس بادشاہ کا حکم نہ جانیں گے۔
رہی دلیل نقلی تو اس سبب سے کہ اگر جملہ باتیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وَحْیٌ مُنَزَّلٌ مِّنَ اللّٰہِ (وحی نازل کی ہوئی اللہ تعالیٰ سے) ہوتیں تو قرآن مجید میں آپ کی بعض باتوں پر عتاب کیوں ہوتا۔ حالانکہ بہت جگہ عتاب شدید نازل ہوا جیسے عَفَا اللّٰہُ عَنْکَ لِمَ اَذِنْتَ لَھُمْ (معاف کرے اللہ تجھ کو کیوں اجازت دی تو نے ان کو) وقولہ تعالیٰ وَلَا تَکُنْ لِّلْخَآئِنِیْنَ خَصِیْمًا وَّ اسْتَغْفِرِ اللّٰہَ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا (مت ہو خیانت کاروں کی طرف سے خصومت کنندہ اور بخشش چاہ خدا تعالیٰ سے بیشک خدا بخشنے والا اور رحم کرنے والا ہے) وقولہ تعالیٰ: وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِیْنَ یَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَھُمْ الخ (اور لڑائی مت کر ان لوگوں کی طرف سے کہ خیانت کرتے ہیں آپس میں آخر آیت تک) خیال کرو کہ آپ نے جو بدر کے قیدیوں سے فدیہ لینے کا اذن دیا اس پر ایسا تشدد کیوں واقع ہوتا لَوْلَا کِتٰبٌ مِّنَ اللّٰہِ سَبَقَ لَمَسَّکُمْ فِیْمَآ اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ (اگر اگلا نوشتہ خدا کا تمہارے پاس نہ ہوتا تو جو کچھ تم نے لیا اس میں تم کو سزا بڑی دی جاتی)۔
اور اگر ایسا ہی ہوتا تو قبطی کے قتل کا حکم اور خریدنے طعام اور مٹانے لفظ "رسول اللہ" اور حکم تہجد کا سب ہی وَحْیٌ مُنَزَّلٌ مِّنَ اللّٰہِ ہوتا۔ اور رد اس وحی کا جناب امیرؓ پر لازم آتا۔ نیز اس صورت میں امر صحابہؓ سے مشورہ کرنے کا کہ آیت وَشَاوِرْھُمْ فِی الْاَمْرِ (مشورہ کر کاموں میں ان کے ساتھ) اس کے کیا معنے تھے اور اطاعت بعض امور میں بعض صحابہ کی جو کہ لَوْ یُطِیْعُکُمْ فِیْ کَثِیْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ لَعَنِتُّمْ (اگر فرمانبرداری کرے تمہاری بہت کاموں میں تو ضرور گرفتار ہو جاؤ گے) مستفاد ہوتی ہے کس چیز پر قیاس کی جائیگی۔ نیز جناب امیرؓ کو جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے نہ ہونے کے سبب کہ تبوک کی لڑائی کو جاتے تھے مدینہ میں اہل وعیال کے پاس رہنے کا حکم دیا تو کیسے کہتے تھے اَتُخَلِّفُنِیْ فِی النِّسَآءِ وَالصِّبْیَانِ (آیا چھوڑے جاتے ہو مجھ کو عورتوں اور بچوں میں) وحی کے مقابلہ میں ان اعتراضوں کا کرنا کب جائز تھا۔ اور اصول المعیہ میں بھی دیکھنا چاہیئے کہ سب باتوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وحی نہیں جانتے ہیں اور جملہ افعال کو ایسا نہیں جانتے کہ سب کی پیروی واجب ہو۔ پس اس طعن میں یہ مقدمے فاسد باطل ہیں کہ نہ مطابق واقع کے ہے نہ اپنے مذہب نہ مخالف کے مذہب کے موافق اپنے طعن کو پکا کرنے اور رواج دینے کو لانا کیساحق تعصب عناد کا ادا کرنا ہے۔
اب ہم بلند سرائی کرتے ہیں۔ اور اقوال پیغمبرؐ سے بالاتر ہو کر معاملہ طے کرتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ شیعہ سنی دونوں کے نزدیک عرض مصلحت کا کرنا اور مشقت کو ٹالنا اور بر خلاف حکم الٰہی کے جو بے واسطہ

کہ بالقطع وحی منزل من اللہ ہے چند بار اصرار کرنا ردِ وحی نہیں ہے۔ جناب پیغمبر خاتم المرسلین نے شب معراج بمشورہ دوسرے پیغمبر کے کہ عمدہ اولوالعزم سے ہیں یعنے حضرت موسیٰ علےٰ نبینا و علیہ السلام نو دفعہ لوٹ لوٹ کر گئے اور عرض کی کہ اس کو میری امت نہ اٹھا سکے گی۔ اور اس کو بابویہ نے کتاب المعراج میں ذکر کیا ہے معاذ اللہ اگر یہ امر رد وحی کا ہو تو پیغمبروں سے کیسے صادر ہو۔ اور اس کو رد وحی کہنا سوائے ملحدی اور زندیقی کے اور کیا کہا جائے۔ نیز لوٹنا حضرت موسیٰ کا اپنے پروردگار کے حکم کو بعد اس کے کہ بلا واسطہ ان کو حکم ہوا تھا قرآن مجید میں صریح منصوص ہے۔

قولہ تعالیٰ وَاِذْ نَادٰی رَبُّكَ مُوْسٰۤى اَنِ ائْتِ الْقَوْمَ الظّٰلِمِیْنَ قَوْمَ فِرْعَوْنَ اَلَا یَتَّقُوْنَ قَالَ رَبِّ اِنِّیْۤ اَخَافُ اَنْ یُّكَذِّبُوْنِ وَ یَضِیْقُ صَدْرِیْ وَ لَا یَنْطَلِقُ لِسَانِیْ فَاَرْسِلْ اِلٰى هٰرُوْنَ وَ لَهُمْ عَلَیَّ ذَنْۢبٌ فَاَخَافُ اَنْ یَّقْتُلُوْنِ قَالَ كَلَّا فَاذْهَبَا بِاٰیٰتِنَاۤ اِنَّا مَعَكُمْ مُّسْتَمِعُوْنَ۔

اور جب ندا کی تیرے پروردگار نے موسیٰ کو کہ جاؤ قوم ظالم پر جو قوم فرعون ہیں کہ وہ نہیں ڈرتے، موسیٰ نے کہا اے پروردگار میرے! میں ڈرتا ہوں کہ مجھ کو جھوٹا جانیں گے اور میرا سینہ گھٹے گا اور میری زبان نہیں چلے گی پس ہارون کو رسول کر، اور ان لوگوں کا ایک گناہ بھی میرے ذمے پر ہے سو بھی ڈرتا ہوں کہ مبادا مجھے مار ڈالیں فرمایا یہ بات ہرگز نہیں ہے، جاؤ تم دونوں معجزات کے ساتھ ہمارے، تحقیق ہم تمہارے ساتھ ہیں اور سنتے ہیں۔

نیز شیعوں کے اپنے اصول میں یہ بات منجملہ طے شدہ باتوں کے ہے کہ امر رسول کا بلکہ امر خدا کا بلا واسطہ ہو محتمل ندب کا ہے اور مقتضی وجوب کا نہیں یقیناً۔ پس لوٹنا چاہیئے تاکہ واضح ہو جائے کہ مراد اس امر سے وجوب ہے یا ندب الشریف المرتضیٰ نے اس کو کتاب الدرر و الغرر میں ذکر کیا ہے۔ جب ایسا حال ہے تو عمرؓ کا اس لوٹنے میں کیا گناہ اور کیا تقصیر۔ جس کے ساتھ مقدمہ استغنا میں آیت قرآنی کی دستاویز موجود اور تحمل مشقت کے واسطے کہ صریح دلالت مندوبیت اس امر پر کرتی ہے لگی ہوئی ہے۔

اور وجہ ثانی جو طعن میں ہے یعنی عمرؓ نے ہجر کی باتوں کی نسبت پیغمبرؐ کی طرف کی یہ بھی بیجا ہے۔ اس واسطے کہ اول تو یہ کہاں سے بہ یقین ثابت ہو گیا کہ یہ لفظ اَهَجَرَ اِسْتَفْهِمُوْهُ (آیا پریشان بات کہی پھر ان سے پوچھو) عمرؓ ہی نے کہی۔ اکثر روایتوں میں قالوا واقع ہے۔ احتمال ہے کہ شاید جو لوگ کاغذ دوات لانا تجویز کرتے ہوں انھوں نے اس قول سے تقویت اپنی بات کی کی ہو یا استفہام انکاری ہو یعنے ہجر اور ہذیان جس کے معنے پریشان اور بیہودہ بکنے کے ہیں یہ تو تسلیم شدہ ہے کہ زبان پیغمبرؐ سے نہیں نکلتی۔ پس جو کچھ فرمایا ہے اس کا اہتمام کرو اور جب کے لکھنے کا ارشاد ہوتا ہے اس کو پوچھو کہ کیا بات منظور ہے۔ اور احتمال ہوتا ہے کہ جو مانع تھے انھوں نے بھی استفہام انکاری کے طور پر کہا ہو کہ آخر پیغمبروں کو

ہذیان تو ہوتا نہیں ظاہر یہ کلمہ ہماری سمجھ میں نہیں آتا پھر پوچھو کہ حقیقت میں کسی نوشتے کا لکھنا نظر ہے یا اور کوئی چیز۔ اور وجہ نہ سمجھنے اس کلمے کی صریح وظاہر تھی اس لئے کہ عادتِ شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ایسی تھی کہ احکام کو خدا سے نسبت فرماتے تھے۔ اور اس موقع پر یہ نہیں فرمایا تھا کہ اِنَّ اللّٰہَ اَمَرَنِیْ اَنْ اَکْتُبَ کِتَابًا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدِیْ (بیشک اللہ تعالیٰ نے حکم کیا ہے مجھ کو کہ میں ایک نوشتہ لکھ دوں کہ بعد میرے بہکو نہیں) منع کرنے والوں کو توہم پیدا ہوا کہ آپ نے ضرور خلاف عادت نہیں فرمایا ہوگا مگر ہم نہیں سمجھے کہ استفسار کرنا چاہیئے اور قطعاً جانتے تھے کہ آپ لکھتے نہ تھے نہ مشق اس امر کی رکھتے تھے نہ کبھی لکھا دَفْعًا لِلتُّہْمَۃِ (دفع تہمت کے واسطے) موافق نص قرآن وَمَا کُنْتَ تَتْلُوْا مِنْ قَبْلِہٖ مِنْ کِتَابٍ وَّلَا تَخُطُّہٗ بِیَمِیْنِکَ (اور تو ایسا نہ تھا کہ پڑھ لیتا کسی نوشتے کو نزول قرآن سے پہلے اور نہ لکھتا اس کو اپنے سیدھے ہاتھ سے) اور اس عبارت میں اس کی نسبت اپنی طرف فرمائی یہ کیا بات ہے سمجھنا چاہیئے۔ اس واسطے کہ کلام آپ کا ہذیان ہو نہیں سکتا۔ اور یہ بھی عادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تھی کہ سوائے قرآن کے اور کچھ لکھاتے نہیں تھے بلکہ ایک بار عمرؓ بن خطاب ایک نسخہ توریت کا لائے اور پڑھتے تھے آپ نے منع کیا۔ اور اس وقت خلاف عادتِ مقررہ کے سوائے قرآن کے اپنے ہاتھ سے لکھنے کو فرمایا حاضرین کو کمال تعجب ہوا اور کچھ نہیں سمجھتے تھے۔ اسی سبب سے ذکر ہذیان کا بطریق استفہام انکاری یا تعجبی ان میں سے بعض کی زبان پر گزرا۔ اگر غرض ان کی ہذیان ثابت کرنے کی پیغمبر پر ہوتی تو یہ نہ کہتے۔ پھر پوچھو بلکہ یہ کہتے کہ جانے دو ہذیان کی بات کا کیا اعتبار۔

اور تفصیل کلام کی اس مقام میں یہ ہے کہ ہجر لغت میں اختلاط کلام کے معنے میں ہے ایسے طور پر کہ سمجھا نہ جائے۔ اور یہ دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک قسم میں کہ وہ انبیاء کو بھی ہوتا ہے۔ اس میں کسی کو جھگڑا نہیں ہے وہ یہ ہے کہ آواز بیٹھ جائے یا غلبہ خشکی کا زبان پر ہو یا آلات گویائی کے ضعیف ہو جائیں کہ مخارج حرفوں کے کما ینبغی ظاہر نہ ہوں اور لفظ اچھی طرح سننے میں نہ آئیں کہ ان حالتوں کے لاحق ہونے سے انبیاء کو کچھ نقصان نہیں ہے۔ کیونکہ یہ عارضوں اور توابع مرض سے ہیں۔ ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی باجماع سیر مرض موت میں بحۃ الصوت عارض ہوا تھا یعنے آواز بیٹھ گئی تھی۔ چنانچہ صحیح کتابوں میں حدیث کی موجود ہے۔

دوسری قسم اختلاط کی یہ ہے کہ بسبب غشی اور بخارات دماغ کو چڑھ جانے سے جیسا کہ شدت تپ میں ہوتا ہے کہ اکثر کلام نادرست غیر منتظم خلاف مقصود زبان پر جاری ہوتا ہے اور یہ امر اگرچہ امور بدن سے پیدا ہوتے ہیں لیکن اثر اس کا روح اور مدرکہ کو پہنچتا ہے علماء کو اس امر کی تجویز میں انبیاء پر اختلاف ہے۔

بعض قسم جنون سے قیاس کرکے ممتنع جانتے ہیں۔ بعضے نیند پر قیاس کرکے جائز سمجھتے ہیں۔ اور جس سبب سے یہ عارضہ لاحق ہوتا ہے وہ سبب انبیاء کو بھی لاحق ہوتا ہے اس میں کوئی شبہ نہیں ہے۔ اس واسطے کہ لاحق ہونا غشی کا حضرت موسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ پر قرآن مجید میں منصوص ہے۔ قولہ تعالیٰ وَخَرَّ مُوسَىٰ صَعِقًا (اور گر موسے بیہوش) اور بیہوش ہوجانا سب پیغمبروں کا وقت نفخ صور کے سوائے حضرت موسے کے یہ بھی صحیح اور ثابت ہے۔ قولہ تعالیٰ وَنُفِخَ فِي الصُّورِ فَصَعِقَ مَن فِي السَّمَاوَاتِ وَمَن فِي الْأَرْضِ إِلَّا مَن شَاءَ اللَّهُ (اور جب دم پھونکا جائے گا صور میں تو بیہوش ہوجائیں گے جو آسمان میں ہیں اور جو زمین میں ہیں مگر جس کو اللہ چاہے گا) حدیث صحیح میں آیا ہے فَأَكُونُ أَوَّلَ مَنْ يُفِيقُ فَإِذَا مُوسَىٰ آخِذٌ بِقَائِمَةٍ مِنْ قَوَائِمِ الْعَرْشِ فَلَا أَدْرِي أَصَعِقَ فَأَفَاقَ قَبْلِي أَمْ جُوزِيَ بِصَعْقَةِ الطُّورِ (پس پہلے جس کو ہوش ہوگا وہ میں ہوں گا اور ناگاہ دیکھوں گا کہ موسیٰ عرش کے پایوں سے ایک پایہ پکڑے ہیں میں نہیں جانتا ہوں آیا بیہوش ہوکر افاقہ پایا مجھ سے پہلے یا بیہوشی طور سے مبادلہ ہوگیا) البتہ اتنا ہے کہ اللہ تعالیٰ انبیاء کو بسبب ان کی کرامت اور بزرگی کے حالتِ غشی وبیہوشی میں بھی جو کچھ اس کے خلاف مرضی ہو بچائے رکھتا ہے قولاً اور فعلاً جو مرضی حق کی ہوتی ہے وہی ان سے صادر ہوتا ہے ہر حالت میں۔ اور خوب ظاہر ہے کہ اس حالت کو جنون پر نہیں قیاس کرسکتے کہ جنون میں اول خلل روح کے قوائے مدرکہ میں پڑتا ہے اور ہمیشہ مضبوط رہتا ہے بخلاف اس حالت کے کہ روح میں ہرگز اختلال نہیں ہوتا بلکہ آلات بدن کے بسبب غلبہ مخالف کے جو مرض ہے جب روح توجہ اس کی دفع کی کرتی ہے تو اس کے حکم میں نہیں رہتی۔ اس واسطے یہ حالت ہمیشہ اور کبھی نہیں ہوتی پس یہ حالت مثل نیند کے ہے کہ انبیاء کو بھی لاحق ہوتی ہے کہ اس سے اور حالتِ بیداری سے بڑا فرق ہے۔ حدیہ ہے کہ نیند میں نزول احکام سے یہ بزرگوار آگاہ وخبردار ہوتے ہیں اس کے ساتھ بھی کچھ احکام نیند کے ان کاموں میں جو ہاتھ پاؤں اور آنکھ کان سے متعلق ہیں اثر کرتے ہیں۔ اور نماز کا جاتا رہنا اور بے خبری اس کے وقت نکل جانے سے ظاہر ہوتی ہے۔ چنانچہ کافی کلینی میں لیلۃ التعریس کی خبر میں مذکور ہے۔ اسی طرح سہو ونسیان بھی نماز میں ان کو لاحق ہوتا ہے جیسا کہ امامیہ نے اپنی صحیح کتابوں میں انبیاء وائمہؑ سے وقوع سہو کو روایت کیا ہے۔

جو کچھ اس قصہ میں بہت وجہوں کے ساتھ جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سے خلاف عادت ظہور میں آیا جیسا کہ اوپر لکھا گیا۔ اگر بعض حاضرین کو وہم پیدا ہوا ہو کہ مبادا قسم اختلاط کلام سے ہے جو ایسے مرضوں میں ظاہر ہوتا ہے تو بعید نہیں ہے نہ موقع طعن وتشنیع کا ہے۔ خصوصاً اس وقت جب کہ شدت درد

اور التہاب حمی یعنی تپ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر بہت ہی زور کیا تھا۔ اور ایک روایت سے صریح یہ بات اور معلوم ہوتی ہے کہ لوگ اس کو بعید جانتے تھے اور کہتے تھے مَا شَأْنُهُ أَهَجَرَ اِسْتَفْهِمُوهُ (کیا حال ہے ان کا آیا بہکتے ہیں پوچھو تو ان سے) اس پر بھی اس کہنے والے نے برعایت ادب قطعی بات نہ کی بلکہ بطریق تردد کہا آیا اختلاط کلام ہے یا ہم نہیں سمجھتے۔ ذرا پوچھو تو واضح فرمائیں اور بیداری وہوشیاری کے ساتھ ارشاد کریں تو کاغذ دوات لائیں نہیں تو جانے دیں۔ اس واسطے کہ آپ کو چنداں حاجت مشقت اٹھانے کی نہیں ہے۔ یہ سب باتیں اس صورت پر ہیں کہ اختلاط کلام سے قسم اخیر مراد ہو اور اگر قسم اول مراد ہو یعنے اس مضمون کو خلاف عادت پیغمبرؐ کے ہم دیکھتے ہیں ایسا نہ ہو آپ کے ناطقے میں ضعف ہو گیا ہو اس سبب سے ہم آپ کے الفاظ کو بخوبی نہیں معلوم کر سکتے ہیں لفظ اور ہیں ہم کچھ اور سنتے ہیں دوبارہ پوچھو تاکہ ظاہر فرمائیں اور ہم یقین کے ساتھ جان لیں کہ یہی لفظ ہیں اس وقت دوات وکاغذ لائیں اس میں کوئی مشکل نہیں پڑتی۔

تیسری وجہ طعن کی جو ہے وہ بھی سراسر غلط فہمی ہے اور حق سے چشم پوشی۔ اس واسطے کہ بلند کرنا آواز کا یعنی چلانا آواز پیغمبرؐ پر منع ہے اور اس قصے میں یہ بات کسی سے ظہور میں نہ آئی نہ عمرؓ سے نہ غیر عمرؓ سے اور رفع صوت باہم خود آپ کے سامنے بحثوں اور جھگڑوں میں ہمیشہ جاری وساری تھا ہرگز اس کو آپ نے منع نہ فرمایا۔ بلکہ اشارہ قرآن کا ان بحثوں کو جائز اور تجویز فرماتا ہے دو طرح سے اول یہ کہ اس لفظ کے ساتھ فرمایا ہے لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ اور یوں نہیں فرمایا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ بَيْنَكُمْ عِنْدَ النَّبِيِّ (مت چلاؤ آپس میں جس وقت کہ نبیؐ کے پاس ہو) دوسرے فرمایا كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ (جیسے ایک دوسرے پر چلاتے ہو) پس صریح معلوم ہوا کہ جہر بعض کا بعض پر جائز ہے۔ اس کے علاوہ یہ کہاں سے ثابت ہوا کہ پہلے عمرؓ نے رفع صوت کیا اور جھگڑے کے باعث ہوئے اول اس کو کسی دلیل سے ثابت کرنا چاہیے پھر زبان طعن کی کھولیں۔ جس حجرہ میں تو ایک جماعت کثیر تھی اور بہت سے آدمیوں کی باتوں میں رفع صوت ضروری ہے۔ اور حضرتؐ کا ارشاد لَا يَنْبَغِي عِنْدِي التَّنَازُعُ (نہیں لائق ہے میرے پاس آپس میں جھگڑنا) یہ بھی اسی مدعا پر گواہ ہے۔ اس واسطے کہ لَا يَنْبَغِي ایسے موقع پر لایا جاتا ہے کہ جہاں اولیٰ بات ترک ہوتی ہو نہ کہ حرام وکبیرہ۔ جیسے کوئی کہے کہ زنا کرنا مناسب نہیں ہے سب اہل شرع اس پر ہنسیں گے اور ٹھٹھے ماریں گے۔

اور لفظ قُومُوا عَنِّي یہ قسم تنگ مزاجی مریض سے ہے کہ ذرا سی گفت وشنید میں بہت ہی ناخوش ہو جاتا ہے اور جو بات حالت مرض میں تنگ مزاجی کی راہ سے وقوع میں آتی ہے کسی کے حق میں محل طعن

نہیں ہوتی۔ خصوصاً یہ خطاب تو سب حاضرین کی طرف ہے اس میں چاہے تجویز کرنے والے ہوں چاہے منع کرنے والے اور روایت صحیحہ میں آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی مرض میں لَدُود دِلایا تھا۔ اور یہ ایک دوا ہے مُنہ میں ڈالے رکھنے کی۔ بعد افاقہ کے فرمایا لَا يَبْقٰى فِي الْبَيْتِ اِلَّا لُدَّ اِلَّا الْعَبَّاسُ فَاِنَّهٗ لَمْ يَشْهَدْكُمْ (گھر میں کوئی نہ رہے مگر یہ کہ اس کو لَدُود دیا جائے سوائے عباسؓ کے کہ بیشک وہ تمہارے بیچ میں حاضر نہ تھے) اور یہ تنگ مزاجی کہ مرض میں لاحق ہوتی ہے اصلاً نقصان نہیں کرتی کہ جس سبب سے انبیاءؑ کو اس سے معصوم اعتقاد کیا جائے۔

چوتھی وجہ جو طعن کی ہے اُس کی بنیاد بھی خیال باطل ہی پر ہے۔ اس لئے کہ حق تلفی اُمت کی جب ہوتی کہ کوئی نئی چیز خدا کی طرف سے آئی ہوتی اور اُمت کے حق میں نافع ہوتی اُس کو منع کرتے بمضمون اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ کی قطعاً معلوم ہے کہ کوئی حکم نیا نہیں تھا بلکہ کوئی امر دینی بھی نہ تھا صرف نیک مشورہ اور ملکی مصلحتوں کا ارشاد کہ وہ وقت ایسی ہی وصیت کا تھا۔ کونسا عاقل تجویز کرتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تیئیس ۲۳ برس کی مدت میں کہ زمانہ آپؐ کی نبوت کا تھا اور کیسی رحمت اور رافت عام خلق اللہ خصوصاً اُمت کے حق میں رکھتے تھے۔ اور اس کے ساتھ کہ قرآن امت کو پہنچایا اور بیشمار حدیثیں ارشاد کیں ایسے تنگ وقت میں کونسی ایسی چیز تھی کہ کہنے سے رہ گئی تھی اور تریاق مجرب تھی دفع اختلاف کے واسطے اُس کو کہتے یا لکھاتے اور عمرؓ کے منع کرنے سے رُک گئے۔ اور پانچ روز تک حیات رہے اور عمرؓ اصلاً وہاں موجود نہیں صرف اس وہم سے کہ مبادا عمرؓ سُن لیں اور باہر دروازے پر کھڑے ہو کر ڈرائیں دھمکائیں حضرتؐ زبان پر نہ لائیں اور باوصف آمد و رفت اہل بیت کے اُس وقت بھی اُن سے نہ فرمائیں کہ ایسا نوشتہ لکھ کر رکھ چھوڑو۔ سُبْحَانَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ (پاک ہے تو یہ بہت بڑا بہتان ہے)۔

اس کے علاوہ دلیل عقلی اس بیہودہ خیال کی بیہودگی پر یہ ہے کہ اگر پیغمبرؐ یہ نوشتہ لکھنے کے واسطے قطعاً اور ضرورۃً جناب باری تعالیٰ سے مامور تھے باوصف اس قدر فرصت کے کہ باقی روز پنجشنبہ کا اور تمام دن جمعہ اور شنبہ اور یکشنبہ کے بخیریت گزرے کیوں نہیں اُس نوشتہ کے لکھانے میں متعرض ہوئے کہ اس سے تساہل لازم آتا ہے احکام الٰہی کے پہنچانے اور ادا کرنے میں جو خلاف آنجنابؐ کے ہے حاشا من ذٰلك قوله تعالىٰ يٰاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ (اے رسول پہنچا جو کچھ تجھ پر اُتارا گیا ہے تیرے پروردگار کی طرف سے اور اگر ایسا تو نے نہ کیا تو تو نے خدا کا پیغام ہی نہ پہنچایا اور خدا تیرا نگہبان ہے لوگوں کے شر سے)

پھر اس وقت جب کہ موت حیات پر غالب آ گئی تھی عمرؓ سے ڈرنا کیسا بے اطمینان ہوتا ہے وعدۂ الٰہی سے کہ عصمت و محافظت کے ساتھ وارد ہے مَعَاذَ اللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ۔ اور اگر آپ اپنے اجتہاد سے چاہتے تھے کہ کچھ لکھیں تو آپ نے اُس اجتہاد سے رجوع فرمایا یا نہیں۔ در صورتِ شق اول یعنے رجوع فرمانے کے بالکل طعن زائل ہو گیا بلکہ تمام تمام موافقات عمری کی طرح منقلب بمنقبت ہو گیا بمنقبت یعنی عَزِيزٌ اَوْ ذَلِيلٌ ذَلِيلٌ (ساتھ عزت پانے کسی عزیز یا ذلت پانے کسی ذلیل کے) ساتھ بصفتِ کمال۔ اور در صورتِ شق ثانی جو کچھ نافع ہے اس کا ترک لازم آیا اور یہ مصداق رحمت الٰہی کا نہ ہوا حاشا جَنَابَهُ مِنْ ذٰلِكَ۔ قولہ تعالے لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ (ہر آئینہ بیشک آیا تمہارے پاس رسول تم میں سے کہ بھاری ہے اُس پر تمہارا رنج، شفیق ہے تم پر اور مومنوں کے حق میں مہربان اور نرم دل)۔

دوسری دلیل یہ ہے کہ آپ جو کتاب (نوشتہ) لکھنا چاہتے تھے یا تو کوئی نئی بات تھی جو تبلیغ سابق پر زائد تھی یا ناسخ اور مخالف اُس کا یا تاکید اُس کی۔ پہلی اور دوسری شق کی صورت میں تکذیب اِس آیت کی ہوتی ہے اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ۔ اور تیسری شق میں امت کی کچھ تلفی نہیں ہوتی۔ اِس سبب سے کہ تاکید پیغمبرؐ کی خدا کی تاکید سے بڑھ کر نہیں ہے اگر خدا کی تاکید کو گنتی میں نہ لائیں گے تو پیغمبرؐ کی تاکید سے اُن کے حق میں کیا کشود ہوگی۔

اور دلیلِ نقلی جو اِس خیال کے بطلان پر ہے یہ ہے کہ روایت سعید بن جبیر میں ابنِ عباسؓ سے اسی قرطاس کی خبر میں آیا ہے اور صحیحین میں موجود ہے کہ:

اِشْتَدَّ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَعُهٗ فَقَالَ ائْتُوْنِيْ بِكَتِفٍ اَكْتُبُ لَكُمْ كِتَابًا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدَهٗ اَبَدًا فَتَنَازَعُوْا فَقَالُوْا مَا شَاْنُهٗ اَهَجَرَ اسْتَفْهِمُوْهُ فَذَهَبُوْا يَرُدُّوْنَ عَلَيْهِ فَقَالَ دَعُوْنِيْ فَالَّذِيْ اَنَا فِيْهِ خَيْرٌ مِّمَّا تَدْعُوْنَنِيْ اِلَيْهِ وَاَوْصَاهُمْ بِثَلَاثٍ قَالَ اَخْرِجُوا الْمُشْرِكِيْنَ مِنْ جَزِيْرَةِ الْعَرَبِ وَاَجِيْزُوا الْوَفْدَ بِنَحْوِ مَا كُنْتُ اُجِيْزُهُمْ وَسَكَتَ عَنِ الثَّالِثَةِ

یعنے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر آزار اور درد کی شدت ہوئی تو فرمایا لاؤ میرے پاس ہڈی شانے کی تو تم کو ایک نوشتہ لکھ دوں تاکہ بہک نہ جاؤ پھر کبھی تو آپس میں جھگڑا کیا اور کہا کہ آنحضرتؐ کو کیا ہو گیا ہے آیا بے خبروں کی طرح ہے پھر پوچھو اُن سے تب شروع کیا تکرار کرتے تھے آنسرور صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا چھوڑو مجھ کو اُس شغل میں کہ میں جس میں ہوں کہ وہ شغل اس سے بہتر ہے جس طرف مجھ کو بلاتے ہو اور تین وصیتیں کیں ایک یہ کہ نکال دو مشرکوں کو جزیرۂ عرب سے اور انعام دو ایلچیوں کو جیسا کہ میں دیتا تھا اُن کو اور چُپ رہے

| | |
|---|---|
| اَوْقَالَ نَسِیْتُهَا وَفِیْ رِوَایَةٍ وَفِی الْبَیْتِ رِجَالٌ مِّنْهُمْ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ قَالَ قَدْ غَلَبَهُ الْوَجَعُ وَعِنْدَکُمُ الْقُرْاٰنُ حَسْبُکُمْ کِتَابُ اللّٰهِ۔ | یا کہا کہ میں اس کو بھول گیا۔ اور ایک روایت میں یہ ہے کہ گھر میں مرد تھے اُن میں سے عمرؓ بن خطابؓ نے کہا کہ حضرتؐ پر مرض نے غلبہ کیا ہے اور تمھارے پاس قرآن کافی ہے کہ وہ اللہ کی کتاب ہے۔ |

اِس روایت سے بھی صریح معلوم ہوتا ہے کہ عمرؓ کے بولنے سے پہلے حاضرین نے تنازع کیا اور جو کچھ کہنا تھا کہہ لیا۔ اور پھر جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپؐ نے اُس کو لوٹ کر دوات منگانے اور کتاب لکھنے سے سکوت فرمایا۔ اگر یہ بات قطعی یا موافق وحی کے ہوتی اور آپؐ سکوت فرماتے اور جاری نہ کرتے تو خلاف عصمت کے تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بعد اس قصّے کے پانچ روز تک زندہ رہے اور روز دوشنبہ کو رفیق ملاءِ اعلیٰ کے ہوئے کہ اس کے شیعہ بھی مقر ہیں۔ اگر وحی تھی تو اُس کی تبلیغ کی اِس مدت میں فرصت پائی تھی پس معلوم ہوا کہ امورِ دین سے کچھ لکھنا منظور نہ تھا بلکہ سیاست مدینہ اور مصالح ملک اور تدبیرات دنیوی میں زبانی وصیت فرمائی۔ اور تیسری چیز کہ اس روایت میں فراموش شدہ لکھی ہے درستی سامان لشکر اُسامہؓ کی ہے جو دوسری روایت سے ثابت ہے۔ اور اوّل دلیل اس مدعا پر یہ ہے کہ جب دوسری دفعہ اصحابؓ نے دوات وشانہ لانے کو پوچھا تو جواب دیا کہ فَالَّذِیْ اَنَا فِیْهِ خَیْرٌ مِّمَّا تَدْعُوْنَنِیْ اِلَیْهِ (تم چاہتے ہو کہ میں وصیت نامہ لکھوں اور میں اپنے باطن سے مشغول ہوں مشاہدہ حق تعالیٰ میں اور اس کے قُربِ مُناجات میں جلّ شانہٗ) اور اگر امورِ دینیہ یا تبلیغ وحی کا منظور ہوتا معنے خیریت کے کیونکر درست ہوتے۔ کیونکہ باجماع انبیاءؑ کے حق میں وحی کے پہنچانے اور احکام دین جاری کرنے سے بڑھ کر کوئی عبادت نہیں ہے۔ اور یہ بھی اس روایت سے ظاہر ہوا کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری دفعہ جواب بے تعلقی اور آزادی خاطر کا اِس عالم سے اصحابؓ کو ارشاد فرمایا تو حاضرین کو یاس و حسرت دامنگیر ہوئی عمرؓ بن خطابؓ نے اُن کی تسلی کے واسطے یہ عبارت کہی کہ یہ جواب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا تمھارے حق میں عتاب غصّہ کی راہ سے نہیں ہے بلکہ بسبب شدّت درد کے ہے کہ جس سے تنک مزاجی ہو گئی ہے۔ اور پیغمبرؐ کی آزادی سے مایوس مت ہو کہ اللہ کی کتاب شافی و کافی ہے تمھاری تعلیم اور تمھارے دین و ایمان کی نگہبانی کو۔ پس اس سے معلوم ہوا کہ یہ کلام عمرؓ بن خطاب کا بعد اس گفتگو کے مقام تسلّی اصحابؓ میں واقع ہوا نہ کہ ممانعت کتابت میں۔ اور آخر کلام اِس مقام میں یہ ہے کہ حضرت امیرؓ بھی اس قصّے میں حاضر تھے اس پر اہلِ سیر سُنّی و شیعہ دونوں کا اجماع ہے۔ اور ہرگز انکار اُن کا عمرؓ پر اور حاضرانِ مجلس پر کہ کتاب سے ممانعت کی تھی منقول نہیں ہوا نہ آپ کی حیات میں اور نہ بعد وفات آپ کے اُس زمانہ میں جو آپ کی خلافت کا

وقت تھا نہ کسی شیعہ سے نہ کسی سُنّی سے۔ پس اگر عمرؓ اس کام میں خطاوار ہیں تو حضرت امیرؓ بھی اس کام کے مجوز ہیں اور سوائے ابن عباسؓ کے کہ اُس وقت صغیر سن تھے کسی کا افسوس اور کسی کی حسرت منقول نہیں ہوئی۔ اگر کوئی امر عظیم اس ماجرے میں فوت ہوا ہوتا تو بڑے بڑے صحابہؓ اولیٰ یہ کہ حضرت امیرؓ خود اُس کا ذکر فرماتے اور حسرت ظاہر کرتے اور شکایت اِس ممانعت کی زبان پر لاتے۔

اگر اس موقع پر کسی کے دل میں یہ شبہ گزرے کہ اگر کوئی امر عظیم مہمات دین سے اس لکھنے میں منظور پیغمبرؐ نہ تھا تو یہ کیوں فرمایا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدِیْ؟ اس واسطے کہ یہ لفظ صریح اِس پر دلالت کرتا ہے کہ نوشتہ کے لکھ جانے سے تم گمراہ نہیں ہوگے اور معنی گمراہی کے یہی ہیں کہ دین میں خلل پڑے۔

جواب اس شبہ کا یہ ہے کہ لفظ ضَلَال لُغتِ عرب میں جیسا معنے گمراہی در دین کے آتا ہے ویسے ہی دنیا کے معاملات میں بد تدبیری کے معنے میں بھی بہت مستعمل ہے۔ مثال اُس کی کلامِ الٰہی میں حضرت یوسفؑ کے بھائیوں کی طرف سے حضرت یعقوبؑ کے حق میں علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ سورۂ یوسف میں مذکور ہے قَالُوْا لَيُوْسُفُ وَاَخُوْهُ اَحَبُّ اِلٰٓى اَبِيْنَا مِنَّا وَنَحْنُ عُصْبَةٌ ۭ اِنَّ اَبَانَا لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنِ (کہا یوسفؑ کے بھائیوں نے ہر آئینہ یوسفؑ اور اُس کا حقیقی بھائی باپ کو ہم سے زیادہ دوست ہے اور ہم مرد قوی ہیں بیشک ہمارے باپ غلطی صریح میں ہیں) نیز اسی سُورۃ میں دوسری جگہ فرمایا کہ اِنَّكَ لَفِيْ ضَلٰلِكَ الْقَدِيْمِ (بیشک تو اُسی اپنی غلطی قدیم میں ہے) ظاہر ہے کہ حضرت یوسفؑ کے بھائی کافر نہ تھے کہ اپنے پدر بزرگوار کو کہ پیغمبر عالی مرتبہ تھے گمراہ دین اعتقاد کریں مَعَاذَ اللّٰہِ مِنْ ھٰذَا الظَّنِّ الْفَاسِدِ۔ مراد ان کی بے تدبیری معاملات دنیوی کی تھی کہ کام کرنے والے لڑکوں کو کہ ہر طرح کی خدمتیں بجا لاتے ہیں ایسا دوست نہیں رکھتے جیسا خوردسال لڑکوں کو کم محنت قاصر الخدمت کو نوبت عشق کی پہنچائی ہے۔ پس یہاں بھی مُراد تَضِلُّوْا سے خطا تدبیر ملک میں ہے نہ کہ گمراہی دین۔

اور دلیل قطعی اس ارادے پر یہ ہے کہ تیئیس۲۳ برس کی مدّت اور وحی اور قرآن کا نزول اور پہنچانا حدیثوں کا اگر ان کی ہدایت اور دفع گمراہی کو کافی نہیں ہو تو یہ دو۲ تین سطریں اس لوح کیونکر کافی اس کام میں ہو سکتی ہیں۔

بعضوں کے دل میں اس موقع پر یہ خیال بھی گزرتا ہے کہ شاید آنجنابؐ کو امر خلافت کا لکھنا منظور ہو عمرؓ کی ممانعت سے یہ امر عظیم توقف میں پڑ گیا تو ہم کہتے ہیں کہ اگر امر خلافت کا لکھنا منظور دو حال سے خالی نہیں ہے۔ یا خلافت ابو بکرؓ کی یا خلافت حضرت امیرؓ کی۔ اوّل صورت میں یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی مرض میں ابو بکرؓ کے واسطے ارادہ دل میں کر کے خود بخود موقوف کیا

ان کے کہ عمرؓ نے منع کیا ہو بلکہ خدا اور مسلمانوں کے اجماع پر حوالے کیا۔ اور جانا کہ یہ مقدمہ خود ہی ہونے والا ہے حاجت لکھنے کی کیا ہے۔ صحیح مسلم میں موجود ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی مرض میں عائشہ صدیقہؓ سے فرمایا کہ:۔

اُدْعِي لِي أَبَاكِ وَأَخَاكِ أَكْتُبُ كِتَابًا فَإِنِّي أَخَافُ أَنْ يَتَمَنَّى مُتَمَنٍّ وَيَقُولُ قَائِلٌ أَنَا وَلَا وَيَأْبَى اللّٰهُ وَالْمُؤْمِنُونَ إِلَّا أَبَا بَكْرٍؓ

بلا میرے پاس اپنے باپ اور بھائی کو تاکہ میں وصیت نامہ لکھ دوں میں ڈرتا ہوں اس بات سے کہ کوئی آرزو کرنے والا آرزو کرے یا کوئی کہنے والا کہے کہ میں ہی ہوں اور کوئی نہیں ہے۔ اور خدا اور مومنین کسی کو قبول نہ کریں گے مگر ابوبکرؓ کو۔

یہاں حضرت عمرؓ کب موجود تھے کہ وصیت نامہ لکھنے سے ممانعت کی ہے۔ اور دوسری صورت میں حاجت لکھنے کی نہ تھی اس واسطے کہ قبل اس واقعہ سے ہزاروں آدمیوں کے سامنے میدانِ غدیر خم میں خطبہ ولایت امیر المومنینؓ کا فرمایا تھا اور امیر المومنینؓ کو مولا ہر مومن اور مومنہ کا فرمایا اور یہ قصہ تمام جہان میں مشہور اور زبان زدِ خلائق ہوا تھا۔ اگر باوصف اس تقید و تاکید اور شہرت اور تواتر کے اس کو قبول نہ کریں تو اس خانگی لکھنے سے کہ چند آدمی سے زیادہ وہاں حاضر نہ ہوں گے کیا کشود حاصل ہوگی۔

حاصل کلام کسی صورت سے اس نوشتہ کے منع کرنے میں حق امت کا باطل نہیں ہوا۔ اور دین کا کام کوئی چھپے نہیں رہے۔ اور یہ خیال باطل ہو ہو مثل خیال غیبتِ امام مہدیؑ کے ہیں کہ بالکل وسواس اور وسواس کا کچھ علاج نہیں۔

**طعن دوم**:۔ یہ کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مکان حضرت سیدۃ النساءؓ کا جلا دیا اور ان کے پیٹ مبارک پر اپنی تلوار سے ایسا صدمہ پہنچایا کہ حمل ساقط ہوا۔

یہ قصہ بالکل واہی اور بہتان اور سراسر افترا ہے اس کی کچھ اصل نہیں۔ اسی واسطے اکثر امامیہ قائل ان قصے کے نہیں ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ قصد مکان مبارک جلانے کا کیا تھا لیکن جلایا نہیں۔ ظاہر ہے کہ قصد امور قلبیہ سے ہے کہ سوائے خدا تعالیٰ کے اس سے کوئی واقف نہیں ہوتا۔ اور اگر مراد ان کی قصد سے زبانی ڈرانا دھمکانا ہے کہ جلا دوں گا تو اس کی وجہ یہ ہے کہ اس دھمکی اور ڈرانے سے ان لوگوں کا ڈرانا منظور تھا کہ ہمراہ اہلِ خیانت نے آپؓ کے مکان کو امن و پناہ کی جگہ جان کر حکم حرم مکہ معظمہ کا دیا تھا۔ اور وہاں جمع ہو کر خلیفہ اولؓ کی خلافت لوٹ پوٹ کرنے کے واسطے صلاحیں اور مشورے فساد انگیز کرتے تھے اور فساد و فتنے اٹھایا چاہتے تھے۔ حضرت زہراؓ بھی ان کی اس نشست برخاست سے مکدر و ناخوش تھیں لیکن بسبب کمال حسن خلق کے ظاہر ان سے نہیں فرماتی تھیں کہ ہمارے گھر مت آؤ۔ عمر بن خطابؓ نے جب حال

دیکھا تو اس گروہ سے دھمکا کر کہا کہ میں اس گھر کو تم پر جلا دوں گا کہ پھر نہ آنے جانے پاؤ۔ اور خصوصیت جلانے کی اس تہدید میں موافق حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہے اور اسی سے مستنبط ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کو جو جماعت میں حاضر نہیں ہوتے تھے اور امام کے پیچھے نماز نہیں پڑھتے تھے ایسا ہی ارشاد فرمایا تھا کہ اگر یہ گروہ ترکِ جماعت سے باز نہ آئے تو میں ان کا گھر آگ پھونک دوں گا۔ اور چونکہ ابوبکرؓ بھی امام نماز مقرر کئے ہوئے حضرت پیغمبرؐ کے تھے اور وہ لوگ ان کی بھی کو ترک کرنا تجویز کرتے تھے اور موافقت جماعت مسلمانوں کی اس امر میں نہیں کرتے تھے پس یہ قول حضرت عمرؓ کا بھی مشابہ قول پیغمبر کے ہے۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔ اس کے علاوہ فتح مکہ کے دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں عرض کیا گیا کہ ابن خطل جو شعرائے کفار سے تھا اور بارہا اپنے شعروں میں ہجو آپ کی لکھ کر اپنا منہ کالا کر رہا تھا خانہ کعبہ میں جاکر اس کے پردوں میں جہاں تجلّی کا آشیانہ ہے چھپا ہے اس کے مقدمہ میں کیا حکم ہے؟ فرمایا کہ اس کو وہیں مار ڈالو اور کچھ پاس کسی بات کا نہ کرو۔ اور جب ایسے مردودین جناب الٰہی کو خانۂ خدا میں پناہ نہ ہو تو حضرت زہراؓ کے گھر میں کیوں پناہ ملنا چاہیئے۔ اور حضرت زہراؓ ایسے شریر مفسدوں کے سزا دینے سے کب ملول ہوں گی کہ تَخَلَّقُوْا بِاَخْلَاقِ اللّٰهِ (خدا کی عادتوں کے موافق عادت اختیار کرو) آپ کی طینتِ پاک کا شیوہ تھا۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ صحیح خبروں سے ثابت ہے کہ حضرت زہراؓ بھی ان لوگوں کو اس جماؤ سے منع کرتی تھیں۔

نیز قول حضرت عمرؓ کا اس موقع پر حضرت امیرؓ کے فعل سے بہت گھٹ کر ہے کہ جب بعد شہید ہونے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے آپ کی خلافت ٹھہری تو جو لوگ کہ ارادہ برہم کرنے اس منصب عظیم کا دل میں رکھتے تھے مدینہ سے نکل کر مکہ کو دوڑے۔ اور پناہ مایۂ حرم محترم رسول یعنے ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ میں داخل ہو کر دعوی قصاص عثمانؓ کا ان کے قاتلوں سے کر کے آمادہ جنگ و پیکار ہوئے تھے۔ حضرت امیرؓ نے ان کو قتل کیا اور کچھ پاس حرم محترم رسول اور رعایت ادب اپنی ماں ام المؤمنینؓ کا جو بموجب نص قرآن کے ہے نہ فرمایا۔ ہر چند جیسے کچھ ذلت و اہانت اور آسیب صدمہ محترم رسول نے اٹھایا اظہر من الشمس ہے۔ اور واقعی حضرت امیرؓ نے جو کچھ کیا نہایت نیک اور خاص حق تھا کہ ایسے بڑے کاموں میں جس میں فتنہ اور فساد عام ہو جزئی مصلحتوں کی رعایت کر کے اس کے مقدموں اور مبادی کو چھوڑ دینا اور تدارک نہ کرنا کمال بے انتظامی امور دین و دنیا کی ہے۔ پس جیسا گھر حضرت زہراؓ کا واجب التعظیم اور احترام تھا ام المؤمنینؓ اور حرم محترم رسول اور زوجہ محبوبہ آنحضرت کہ محبوبِ الٰہی تھی یہ بھی واجب التعظیم و احترام تھا بلکہ عمرؓ سے صرف قول اور تخویف واسطے ڈرانے

وقوع میں آئی اور حضرت امیرؓ نے تو اس فعل کو بھی حد درجہ کو پہنچا دیا۔ پس اس مقام میں زبان طعن کی حضرت عمرؓ پر بڑھا دینا حالانکہ ان کا قول فعل حضرت امیرؓ سے بدرجہا گھٹا ہوا ہے سوائے تعصب و عناد کے اور بنیاد اس کی کیا ہے۔

اب اگر اہل سُنّت کے مقابلہ میں یہ فرق پیدا کیا جائے کہ خلافت امیرؓ کی حق تھی لہٰذا اس کا حفظ انتظام تو ضروری تھا اور پاس ام المومنینؓ اور تعظیم حرم رسول کی سب ساقط ہو گئی لیکن خلافت ابوبکرؓ کی ناحق تھی عمرؓ نے اُس خلافت فاسدہ کا پاس کیا اور اُس کے حفظ انتظام کے واسطے حضرت زہراؓ بنت رسول کے گھر کا لحاظ نہ کیا کہ وبال پر وبال ہے یہ سب ان کی نہایت بے عقلی و نادانی ہے۔ اس لئے کہ اہل سنت کے نزدیک دونوں خلافتیں برابر ہیں دونوں کو حق جانتے ہیں۔ خصوصاً اُس وقت طعن عمرؓ بن خطاب کی طرف متوجہ ہوتا عمرؓ کے نزدیک جو خلافت ابوبکرؓ کی مقرر بحقیت تھی یعنے انہی کا حق تھا اور اُس وقت کوئی جھگڑالو اور مخالف کہ ابوبکرؓ کا ہم جنب ہوتا یعنی برابر والا اور یہ اس کی مخالفت کی پرواہ کرتے اور گنتی میں نہ لاتے۔ بنیاد ایسی خلافت منتظمہ کی کہ اول جوش اسلام کا تھا اور وقت نشو ونما بحال دین اور ایمان کا برہم کرنا اور ارادے فاسد سوچنا ضرور موجب قتل و تعزیر نہیں تو کم سے کم موجب ڈرانے دھمکانے کا تو ہے۔

اور عجب یہ ہے کہ بعض فضلائے شیعہ نے اس طعن میں بطور ترقی کے ذکر کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پھوپھی زاد بھائی زبیرؓ بن عوام بھی منجملہ اُن جوانوں بنی ہاشم کے تھے جن کے ڈرانے دھمکانے کو حضرت عمرؓ نے یہ بات کہی تھی کہ بعد اُس کے حضرت زہراؓ نے اُن جوانوں بنی ہاشم اور حضرت زبیرؓ کو جواب دیا کہ اب ہمارے گھر میں ایسی مجلس اور مجمع مت کرو سبحان اللہ کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ خلافت ابوبکرؓ میں اگر زبیرؓ بن عوام تدبیر فساد ڈالنے کی کریں تو معصوم واجب التعظیم ہوں۔ اور حضرت عثمانؓ کے قصاص چاہنے میں اگر سخت بات مُنہ سے نکالیں تو واجب القتل اور تعزیر ہوں۔ اور جو حضرت زہراؓ کے گھر میں بیٹھ کر ایسے ارادے فساد اور صلاحیں فتنہ انگیزی کی کریں وہ تو واجب القبول ہوں اور جب خصوص میں حرم محترم حضرت رسول کی اور ہمراہ اُن کے ہوں کہ بلاشبہ وہ ام المومنین ہیں دعوائے قصاص یا شکایت عثمانؓ کے قاتلوں کی زبان پر لائیں تو وہ واجب الرد اور ازالہ ہوں۔

پس یہ فرق تو مبنی بر اصول شیعہ ہے۔ اور اگر چاہیں کہ اہل سنت کو اپنے طریق پر الزام دیں تو کیوں اتنی دور دوڑتے پھریں بس ایک بات کافی ہے۔ اور جب کہ ترک جماعت پر کہ سنت مؤکدہ ہے اور فائدہ اُس کا فقط اُسی کے واسطے ہے جس پر یہ تکلیف شرعی ہے اور اس کے ترک سے مسلمانوں کو کچھ

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا

اور سب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط پکڑو اور الگ الگ نہ ہو

# تصفیہ مابین سُنّی و شیعہ

تالیفِ لطیف

عالم ربانی حضرت قبلہ عالم خواجہ سید پیر مہر علی شاہ صاحب گیلانی رحمۃ اللہ علیہ

○

بایما

حضرت سید پیر غلام محی الدین شاہ صاحب قدس سرہٗ

○

باہتمام

جناب سید پیر غلام معین الدین شاہ صاحب مدظلہ العالی

○

# ۲۔ حدیثِ قرطاس

بروایت ابن عباس حدیثِ قرطاس کا ذکر صحیح بخاری میں دو جگہ آیا ہے۔ اس مقام پر ان دونو احادیث شریفہ کو بلفظہٖ نقل کرنا ضروری سمجھتا ہُوں تاکہ ناظرین کے لیے اس واقعہ کی اصلیت کو سمجھنے میں آسانی ہو۔ اُن پر طعن کنندگان کی کم علمی اور کم فہمی بخوبی ظاہر ہو جائے۔ اور مُشتے نمونہ از خروارے کی طرح سائر مطاعن کی حقیقت بھی کھل جائے۔ پہلی حدیث یہ ہے :۔

عن ابن عباس رضی اللّٰہ عنہ قال لما حضر رسول صلی اللّٰہ علیہ وسلّم و فی البیت رجال فیھم عمر بن الخطاب قال النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلّم ھلمّوا اکتب لکم کتاباً لا تضلوا بعدہ فقال عمر ان النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلّم قد غلب علیہ الوجع وعندکم القراٰن حسبنا کتاب اللّٰہ فاختلف اھل البیت فاختصموا منھم من یقول قربوا یکتب لکم النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلّم کتاباً لن تضلوا بعدہٗ ومنھم من یقول ما قال عمر فلما اکثروا اللغو والاختلاف عند النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلّم قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلّم قوموا قال عبید اللّٰہ فکان ابن عباس یقول ان الرزیۃ کل الرزیۃ ما حال بین رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلّم وبین ان یکتب لھم ذٰلک الکتاب من اختلافھم ولغطھم۔ (صحیح بخاری کتاب الطب)

ترجمہ: عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا جب رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی وفات کا وقت آیا اور دولت کدہ میں لوگ جمع تھے جن میں جناب عُمر بن الخطاب بھی تھے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا آؤ میں تمھیں ایک ایسی تحریر لکھ دُوں کہ جس کے بعد تم گمراہ نہ ہوگے پس حضرت عمرؓ نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلّم پر درد غالب ہو گیا ہے اور تمھارے پاس قرآن ہے اور کتاب اللہ ہمارے لیے کافی ہے پس گھر والوں نے اختلاف کیا اور آپس میں جھگڑ پڑے بعض کہتے تھے کہ (سامانِ کتابت) پاس رکھ دو تاکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلّم تمھارے لیے ایسی تحریر لکھ دیں جس کے بعد تم ہرگز گمراہ نہ ہوگے۔ اور بعض ویسا کہتے تھے جیسا کہ عمرؓ نے کہا پس جب اُنھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلّم کے پاس شور و اختلاف زیادہ کیا تو رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا اُٹھ جاؤ۔ عبید اللہ راوی کا بیان ہے کہ حضرت ابن عباسؓ کہتے تھے کہ مُصیبت بڑی مُصیبت وُہ چیز ہے جو بسبب اُن کے اختلاف اور شور کے حائل ہو گئی درمیان رسُول صلی اللہ علیہ وسلّم اور اس کے کہ آپ اُن کے لیے وُہ تحریر لکھتے۔

دُوسری حدیث شریف کے الفاظ یہ ہیں :۔

عن سعید بن جبیر قال قال ابن عباس یوم الخمیس وما یوم الخمیس اشتدّ برسُول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلّم وجعہ فقال ائتونی اکتب لکم کتاباً لن تضلوا بعدہٗ ابداً فتنازعوا ولا ینبغی عند نبی تنازع فقالوا ما شانہ اھجر

---

[1] یہ بھی قابلِ غور ہے کہ بُخاری میں فقط ابن عباس کی روایت میں اس اختلاف کا ذکر ہے جو وفاتِ نبوی کے وقت نابالغ کمسن تھے دیگر کسی بالغ مرد سے یہ روایت نہیں۔ فیض

ستفهموا فذهبوا يردون عليه فقال دعوني فالذي انا فيه خير مما تدعوني اليه واوصاهم بثلاث قال اخرجوا المشركين من جزيرة العرب واجيزوا الوفد بنحو ما كنت اجيزهم. وسكت عن الثالثة او قال فنسيتها۔

(صحیح بخاری باب مرض النبی صلی اللہ علیہ وسلم ووفاتہ)

ترجمہ۔ سعیدؓ بن جبیر سے روایت ہے کہ کہا ابن عباسؓ نے پنجشنبہ کا دن اور کیسا عجیب اور سخت تھا پنجشنبہ کا دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر آپ کا درد شدت اختیار کر گیا پس آپ نے فرمایا (سامان کتابت) میرے پاس لاؤ میں تمہارے لیے ایک ایسی تحریر لکھ دوں کہ جس کے بعد تم کبھی گمراہ نہ ہوگے پس حاضرین نے جھگڑا اور اختلاف کیا اور کسی پیغمبر کے پاس جھگڑا اور اختلاف مناسب نہیں پس بعض نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان مبارک اور حال کیا ہے؟ کیا کبھی آپ کی زبان مبارک سے پریشان کلام یا ہذیان نکلا ہے؟ آپ سے دریافت کرو پس وہ معاملہ کتابت کو آپ پر دوبارہ پیش کرنے لگے۔ اس پر آپ نے فرمایا مجھے چھوڑ دو کیونکہ میں جس حالت (مشاہدہ حق) میں ہوں وہ اس سے بہتر ہے جس کی طرف تم مجھے بلا رہے ہو۔ اور آپ نے ان کو تین باتوں کی وصیت فرمائی کہ مشرکین کو جزیرۂ عرب سے نکال دو اور ایلچیوں کو انعام دو جیسے میں دیا کرتا تھا۔ اور تیسری بات کے متعلق سعیدؓ بن جبیرؓ چپ رہے یا راوی کہتا ہے کہ میں بھول گیا۔

ان روایات کا لُبِّ لباب یہ ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا وقت قریب آیا اور دولت خانہ شریف میں لوگ جمع تھے جن میں عمرؓ بن الخطاب بھی تھے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ سامان کتابت میرے پاس لاؤ میں تمہارے لیے ایسی تحریر لکھ دوں جس کے بعد تم گمراہ نہ ہوگے۔ حاضرین میں اس پر اختلاف ہو گیا بعض جن میں عمرؓ بن الخطاب بھی تھے، کہتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درد غالب ہے آپ کو تکلیف نہ دو۔ اور ہمارے پاس کتاب ہے اور کتاب اللہ ہمارے لیے کافی ہے۔ اور دوسرے کہتے تھے کہ آپ کے ارشاد کی تعمیل کی جائے۔ آپ کی زبان مبارک سے کبھی پریشان کلام نہیں نکلا۔ دوبارہ دریافت کر لو۔ جب شور و اختلاف زیادہ ہوا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے پاس سے اٹھ جاؤ اور مجھے میرے حال (مشاہدۂ حق) پر چھوڑ دو۔

## حدیثِ قرطاس سے اخذ کردہ غیر صحیح نتائج

ان احادیث کے معانی کے سمجھنے میں دانستہ یا نادانستہ غلطی کی وجہ سے جو نتائج غیر صحیحہ نکالے گئے وہ یوں ہیں:۔

۱۔ مرض وفات میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کاغذ طلب فرمانا یقیناً کسی دینی امر کے لیے تھا جو اُمت کو گمراہی سے بچانے کے لیے نہایت اہم تھا۔ ایسی تحریر کو روکنا اعلیٰ درجہ کا ظلم ہے اور مظالم کثیرہ کے لیے بنیاد ہے۔

۲۔ کاغذ طلب کرنے کے وقت آپ باہوش اور صحیح الحواس تھے۔ ایسے نہ تھے کہ مغلوب مرض ہو کر معاذ اللہ ہذیان کا شکار تھے۔ عمرؓ فاروق حسبنا کتاب اللہ کہہ کر اس تحریر کے مانع ہوئے جس سے ایسا شور و غل بپا ہوا کہ حضور اقدسؐ نے بیزار ہو کر فرمایا میرے پاس سے اٹھ جاؤ۔

۳۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تحریری طور پر سیدنا علی کرم اللہ وجہہ کو خلیفہ بنانا چاہتے تھے۔ اس واقعہ سے کئی مہینے پہلے خم غدیر میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو آپ بحضرِ کل صحابہ مہاجرین و انصار علیہم الرضوان من کنت مولاہ فعلی مولاہ ..... الخ فرما کر خلیفہ بنا چکے تھے۔ اب اسی کی تائید بذریعہ تحریر فرمانے کا ارادہ تھا۔ اور عمرؓ فاروق کو چونکہ یقیناً معلوم تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم

علی کرم اللہ وجہہ کو تحریری دستاویز عطا فرمانے لگے ہیں لہٰذا انھوں نے یہ دستاویز لکھنے نہ دی یہی ایک موقعہ کیا حضرت عمرؓ تو ہمیشہ حضرت علیؓ کے مخالف رہے اور سقیفہ بنی ساعدہ میں حضرت علیؑ کو خلافتِ بلافصل سے محروم رکھا اور اپنی زندگی میں علیؓ مرتضےٰ کو اپنے سے دور رکھا اور اپنے بعد بھی اپنی لاجواب منصوبہ بندی سے انھیں خلیفہ نہ بننے دیا۔

۴۔ اہلِ سُنت کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابُوبکرؓ کو تحریری دستاویز عطا فرما کر اپنا خلیفہ بنانا چاہتے تھے۔ مگر یہ اُن کا خیال کا خیال ہے۔ اُن کے پاس اِس کی صداقت کی کوئی دلیل نہیں۔

۵۔ اہلِ سُنت نے مشہور حدیث انی تارک فیکم الثقلین ما ان تمسکتم بہما لن تضلوا بعدی کتاب اللہ وعترتی اھل بیتی پر عمل نہ کیا بلکہ فقط امامیہ کو اس پر عمل کرنا نصیب ہوا۔

# اِن نتائج غیر صحیحہ کے جوابات

## پہلے اور دُوسرے نتائج (متعلقہ حدیثِ قرطاس) کا جواب

یہ تو ظاہر ہے کہ جس بات کو آپ لکھنا چاہتے تھے اگر اُس پر اُمت کی اصلی یا دائمی ہدایت کا دارومدار ہوتا تو آپ اُسے ہرگز ہرگز ترک نہ فرماتے۔ یہ آپ کی شان ہادی، مُبلّغ، بشیر، نذیر، حریصٌ علیکم وغیرہ اوصافِ منصُوصہ کے سراسر خلاف ہے کہ آپ ایک ایسے امر کو پُورے تین دن جمعہ، شنبہ، یک شنبہ معہ بقیہ روز پنجشنبہ کی مُہلت میں ترک فرماویں پھر خطاب اور ارشادِ نبوی سب حاضرین کے لیے تھا جن میں سیدنا علیؓ اور سیدنا عباسؓ بھی تھے نہ صرف حضرت عمرؓ کے لیے ہی خطاب تھا۔ اگر مطعُون ٹھہریں گے تو سب نہ صرف اکیلے حضرت عمرؓ۔ بلکہ سب سے زیادہ سیدنا علیؓ پر مطاعن اور نتائج فاسدہ کا اثر پڑتا ہے۔ کیونکہ دولت خانۂ نبوی پر حضرت علیؓ ہی کتابتِ وحی کا کام کرتے تھے۔ وُہ خطاباتِ اسد اللہ الغالب، خیبر شکن اور لافتیٰ الّا علی وغیرہ سے ملقب تھے یہ ہو نہیں سکتا کہ کسی سے ڈر کر یا کسی کے رُعب میں آکر تعمیلِ ارشادِ نبویؐ سے گریز کیا ہو۔ اگر بالفرض محال ایسا تھا بھی، پھر بھی کامل تین دن میں حضرت عمرؓ سے علیحدگی کے وقت اُنھیں تعمیل کا موقعہ مل سکتا تھا۔ حاضرین میں سے کسی کا بھی تعمیل نہ کرنا صاف بتلارہا ہے کہ کتابت زیرِ بحث ضروری نہ تھی ورنہ حضور نبی صلی اللہ علیہ وسلم جو بالاتفاق معصوم ہیں کسی کے روکنے سے کب رُک سکتے تھے۔

اُس کتابت کے غیر ضروری ہونے کی ایک اور دلیل یہ ہے کہ جب معاملہ کتابت دُوسری دفعہ پیش کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ میرے لیے اس تحریر سے مشاہدۂ حق بہتر ہے۔ حالانکہ یہ ایک مسلّمہ امر ہے کہ انبیاء کرام کے حق میں تبلیغ اوامر و نواہی الٰہیہ سے بڑھ کر کوئی عبادت نہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مکمل تین دن کے عرصہ میں معاملہ کتابت کی طرف تعرّض نہ فرمانا باوجود اس امر کے مُہتم بالشان ہونے کے جیسا کہ جملہ لن تضلوا بعدہٗ اس پر دال ہے اس لیے ہُوا کہ آپ کو حسب وعدۂ الٰہیہ مندرجہ آیتِ استخلاف پُورا اطمینان تھا کہ اللہ تعالیٰ انھی بعض حاضرینِ مدینہ کو خلیفہ بنا کر خوف سے امن عطا کرے گا اور انھی کے ہاتھوں پر اپنے پسندیدہ

---

۱؎ میں تم میں دو بڑی باعظمت چیزیں چھوڑے جارہا ہُوں جب تک اُن سے تمسّک کرو گے اور اُن کی تابعداری کرو گے ہرگز گمراہ نہ ہو گے۔ وُہ دو چیزیں اللہ کی کتاب اور میرے اہلِ بیت ہیں۔

دین کو قائم فرما کر سب ادیان پر غالب کرے گا۔ اس وجہ سے من وجہ بسکدوشی ہو گئی تھی۔ من وجہ اس لیے کہ گو آیۂ استخلاف میں ناموں کی تصریح نہیں تھی مگر آیت میں مخاطبین کا خلیفہ بننا موجب عدم ضرورت تحریر ہو سکتا تھا۔ لہٰذا وجوب تبلیغ تحریری سے سبکدوشی ہوئی اور ارشاد پاک در بارۂ تحریر احتیاطی تھا نہ وجوبی۔ گویا تکمیل دین کا عدم تعرض حسبنا کتاب اللّٰہ کے سہارے پر تھا جو محدث اُمت[1] سیدنا عمرؓ کی زبان حق ترجمان سے ظاہر ہوا۔ اور تقریباً درسلک تطابق وحی باراۓ عمرؓ منسلک ہوا۔

حضرت عمرؓ کو محل طعن بنانے والوں نے دو غلطیاں کی ہیں۔ ایک تو اُن کے کلام کا مطلب ایسے زہریلے رنگ میں ادا کیا ہے جو کوئی منافق بھی اُس وقت کے منافقین میں سے نہیں کہہ سکتا تھا۔ دُوسرا "اَهَجَرَ اِسْتَفْهِمُوْهُ" یعنی کیا حضورؐ پریشان کلام کر سکتے ہیں؟ دوبارہ دریافت کر لو) کا جملہ بھی مخالفین نے حضرت عمرؓ کی طرف منسوب کیا ہے جو خلاف واقعہ ہے۔ بالفرض اسے صحیح مان لیا جائے تو بھی کوئی الزام عائد نہیں ہوتا۔ کیونکہ یہ جملہ استفہام انکاری ہے اور در صورت ہذیان و بے ہوشی یہ جملہ (دریافت کر لو) کوئی معنی نہیں رکھتا۔ بلکہ اس کا مطلب تو یہ ہے کہ آپ کی حالت ہذیان کی نہیں۔ کیونکہ یہ شان نبوت سے بعید ہے۔ دوبارہ دریافت کر لو۔

اس واقعہ کے سلسلہ میں ایک اور اعتراض کے جواب میں بھی یہاں کچھ کہنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ حدیث قرطاس میں حاضرین بیت نبوت کا آپس میں تنازع اور اختلاف آیۂ کریمہ لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ (تم اپنی آوازیں نبی کی آواز پر بلند نہ کرو) کے خلاف نہیں کہ بلحاظ فرمان اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ اُن کے اعمال کو محبوط اور لاشئی سمجھا جائے۔ کیونکہ وہاں حاضرین میں سے صرف ایک گروہ دُوسرے گروہ کی آواز پر اپنی آواز بلند کرتا رہا۔ اور قرآن کریم میں یُوں نہیں آیا کہ لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ بَيْنَكُمْ عِنْدَ النَّبِيِّ یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تم آپس میں اپنی آوازیں بلند نہ کرو۔ اور حدیث قرطاس میں لَا يَنْبَغِيْ آیا ہے جس سے ایسا کرنا ترکِ اولیٰ معلوم ہوتا ہے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمانا کہ تم میرے پاس سے اُٹھ جاؤ از رُوئے نصیحت تھا یا بوجہ ناسازی طبع تھا۔

## تیسرے نتیجہ (متعلقہ حدیث خم غدیر) کا جواب

روایت ہے کہ خم غدیر[2] میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بمحضر کل صحابہ کرامؓ سب کو مخاطب بنایا اور فرمایا الستم تعلمون انی اولی بالمؤمنین من انفسھم (کیا تم نہیں جانتے کہ میں ایمان والوں سے بہ نسبت اُن کے نفوس کے نزدیک تر اور دوست تر ہُوں یعنی میں مومنوں کا خیر خواہ ہُوں اور اُن کو اُنھی اُمور کی ہدایت کرتا ہُوں جو اُن کے لیے موجب فلاح و نجات و بہتری ہوں۔ اس کے جواب میں سب نے عرض کیا بلیٰ یا رسول اللّٰہ یعنی یقیناً آپ صحیح فرماتے ہیں۔

ایک روایت یہ ہے کہ آپ نے فرمایا گویا مجھے اُس عالم میں بُلایا گیا ہے اور میں نے اس دعوت کو قبول کر لیا ہے۔ جان لو کہ میں تمھارے درمیان دو عظیم الشان امر چھوڑ چلا ہُوں یعنی قرآن اور میرے اہل بیت۔ خبردار، ہوش کرنا اور میرے جانے کے بعد اُن کے ساتھ نیک سلوک کرنا اور اُن کے حقوق کی رعایت ملحوظ رکھنا۔ اور یہ دونو امر میرے بعد ایک دُوسرے سے جُدا نہ ہوں گے

---

[1] قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لقد کان فیما قبلکم من الأمم محدثون فان یکن فی اُمتی احد فانہ عمرؓ (بخاری و مسلم) پہلی اُمتوں میں محدث لوگ ہوئے ہیں میری اُمت میں عمرؓ ہیں یعنی جنھیں خُدا کی طرف سے اُمور واقعی کا القا ہوتا ہے اور جو خُدا کے نزدیک پسندیدہ ہوتے ہیں۔

[2] ایک جگہ کا نام جہاں پانی کا جوہڑ تھا۔ فیضؔ

یہاں تک کہ سب حوضِ کوثر پر میرے پاس پہنچیں گے"۔ بعد ازاں فرمایا "میرا مولا خدائے عزوجل ہے اور میں سب مومنوں کا مولا ہوں"۔ پھر سیدنا علیؓ کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا۔ اللّٰھم من کنت مولاہ فعلی مولاہ۔ اللّٰھم وال من والاہ وعاد من عاداہ (اے اللہ جس کا مولا میں ہوں علیؓ بھی اس کا مولا ہے۔ اے اللہ اُس کو دوست رکھ جو علیؓ کو دوست رکھے اور دشمن رکھ اُس کو جو علیؓ سے عداوت رکھے)

ایک اور روایت میں علاوہ فرمان پاک مذکور یہ بھی آیا ہے۔ وانصر من نصرہ واخذل من خذلہ وادر الحق حیث دار (مدد کر اُس کی جو علیؓ کی مدد کرے اور رسوا کر اُسے جو علیؓ کو رسوا کرے اور حق کو علیؓ کے ساتھ رکھ یعنی جدھر علیؓ جائے اُدھر حق کو لے جا)

بلاشبہ اِس حدیث شریف سے بدیہی طور پر سیدنا علی کرم اللہ وجہہٗ کی غایت درجہ فضیلت اور تکریم ظاہر ہوتی ہے۔ اور ہر اہلِ ایمان کے لیے ترغیب بھی ہے کہ وہ حضرتِ پاک کے ساتھ اُسی طرح محبت رکھے جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی کے ساتھ کہ اُس پر ایمان کا دارو مدار ہے۔ اس کے سُننے کے بعد سیدنا عمرؓ نے سیدنا علیؓ سے اثنائے ملاقات کہا کہ اے ابوطالب کے بیٹے خوش ہو اور تجھے بشارت ہو کہ تُو ہر مومن مرد اور مومنہ عورت کا مولا ہو گیا ہے۔

اِس حدیث شریف کی تقریب کے متعلق بریدہ اسلمی سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے سیدنا علیؓ کو لشکر دے کر یمن بھیجا تھا۔ اور میں بھی اُس لشکر میں تھا۔ فتح کے بعد جب خمس (مالِ غنیمت کا وہ حصہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اہلِ بیت وغیرہ کے لیے تھا) غنائم سے علیحدہ کیا گیا تو سیدنا علیؓ نے قیدیوں میں سے ایک نہایت خوبصورت لونڈی لے کر اپنی صحبت میں رکھ لی۔ اُن کے ایسا کرنے سے میرے دل میں اُن کی طرف سے کدورت اور انکار پیدا ہوا۔ میں نے خالدؓ بن ولید سے کہا "تم نے دیکھا یہ مرد (علیؓ) کیا کر رہا ہے؟" اور سیدنا علیؓ سے بھی میں نے کہا "یا ابا الحسنؓ آپ یہ کیا کر رہے ہیں؟" آپؓ نے فرمایا کہ یہ جاریہ (لونڈی) قیدیوں کے خمس (پانچویں حصے) اور مالِ غنیمت میں آئی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حصہ میں سے علیؓ کے حصہ میں آگئی اور میں نے اُسے اپنی صحبت میں رکھا ہے۔ گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خمس ذوی القربیٰ کے تقسیم کرنے کا اذن سیدنا علیؓ کو حاصل تھا۔

بُریدہ کا بیان ہے کہ جب واپسی پر میں خُم غدیر میں حضورِ نبویؐ میں حاضر ہوا تو میں نے وہاں بھی یہ ماجرا عرض کیا۔ آں حضرتؐ نے فرمایا "اے بُریدہ شاید تُو نے علیؓ کو دُشمن جانا"۔ میں نے عرض کیا "ہاں رسُول اللہ"۔ اِس پر آپؐ نے فرمایا "اے بُریدہ! علیؓ کو دُشمن نہ سمجھ۔ اور اگر پہلے اُس سے کچھ محبت رکھتا ہے تو اب اُس سے زیادہ محبت رکھ۔ علیؓ کا حصہ خُمس میں سے اُس لونڈی کے علاوہ اور بھی تھا"۔

بُریدہ سے اِسی واقعہ کی ایک روایت یہ بھی ہے کہ میری بات سُن کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ مُبارک سُرخ ہو گیا۔ اور آپؐ نے فرمایا "اے بُریدہ! علیؓ کی طرف سے بدگمان نہ ہو۔ علیؓ مجھ سے ہے اور میں علیؓ سے ہوں (یعنی کمالِ اتحاد) اور وُہ تمہارا مولا ہے کیونکہ جس کا مولا میں ہوں، علیؓ بھی اُس کا مولا ہے"۔

خُم غدیر کے واقعہ کے اِس بیان سے صاف ظاہر ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ عالی من کنت مولاہ فعلی مولاہ بُریدہ کی شکایت کی وجہ سے تھا جس کا مطلب یہ ہے کہ علیؓ سے دوستی اور محبت رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دوستی ہے۔

---

لے واضح ہو کہ لفظ مولیٰ بہت معنوں میں مستعمل ہے یہاں مولیٰ بمعنی محب و ناصر ہے۔ جیسے قرآن مجید میں ارشاد ہے وَاِنَّ اللّٰہَ ھُوَ مَوْلٰہُ وَجِبْرِیْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ یہاں جبریلؑ اور نیک مومنوں کو نبی کریمؐ کا مولا قرار دیا گیا ہے جس کا معنی وہی محب و ناصر ہے نہ کہ سردار جیسا کہ بعض لوگوں نے سمجھا ہے ۱۲

شیعہ فرقے کے باطل عقائد اور اُن کے ردّ پر ایک بہترین کتاب

# مذہب شیعہ

تحریر: حضور شیخ الاسلام حضرت خواجہ
محمد قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ

سب بکنے والوں کو مسلمانوں کی جماعت سے بھی خارج فرمایا اور یہ بھی مسلّم ہے کہ ائمہ طاہرین رضوان اللہ علیہم اجمعین کے پاس اور مقدس دلوں میں غیر خدا کا خوف نہیں آسکتا تھا اور **ولا تخافو ھم وخافون ان کنتم مؤمنین** (اگر تم مومن ہو تو میرے بغیر کسی سے نہ ڈرو) پر ان کا پورا ایمان تھا۔ اور میدان کربلا میں اپنے اس ایمان کا ثبوت عملی طور پر بھی دیا تو وہ تمام تر ارشادات جو ائمہ طاہرین نے فرمائے اور تمام تر اخوت ومودت کے جو عملی ثبوت بہم پہنچائے صرف صدق و صفا اور ظاہری باطنی صداقت ہی کی بنا پر فرمائے۔ خلافت خلفائے سابقین کے متعلق جن واضح اور غیر مبہم کلمات طیبات کے ساتھ حضرت سیدنا علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم نے قطعی فیصلہ ارشاد فرمایا ہے جو پہلے عرض کر چکا ہوں اس کے بعد فتنہ اور فساد پیدا کرنا اور وہ فیصلہ تسلیم نہ کرنا اور خلفائے راشدین کی شان اقدس میں سب وشتم بکنا اور محب علی کہلوانا حضرت علی کو (معاذ اللہ) جھٹلانا اور پھر دعوئے تولی (محبت) کرنا ایمان تو کجا خود کسی معقولیت پر بھی مبنی نہیں ہو سکتا۔

## حدیث قرطاس

بے خبر اور ناواقف لوگوں کو گمراہ کرنے کے لئے کبھی قرطاس کی روایت پیش کی جاتی ہے کہ حضرت اقدس ﷺ نے اپنی ظاہری حیوۃ طیبہ کے آخری خمیس کو اپنے حرم سرا میں اہل بیت کے مردوں سے کہا کہ لکھنے کے لئے کوئی چیز (دوات، قلم، کاغذ) لاؤ میں تمہارے لئے کچھ وصیت لکھوں تاکہ میرے بعد تم صراط مستقیم پر ثابت قدم رہو۔ حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ نے مسجد شریف میں جا کر دوات قلم طلب فرمائی تو امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ہمیں قرآن کریم کافی ہے کیا آنحضرت ﷺ ہمیں داغ مفارقت تو نہیں دینا چاہتے؟ اس بات کو سمجھو!!

یہ روایت اہل سنت کی کتابوں میں ہو یا اہل تشیع کی کتابوں میں بہر صورت قرآن کریم کی آیت کریمہ (**ولاتخطہ بیمینک اذا لارتاب المبطلون**) یعنی آپ اپنے ہاتھ مبارک سے کبھی اس کو نہ لکھنا تاکہ گمراہ کرنے والے لوگ شک پیدا نہ کر سکیں۔ (کہ حضور ﷺ خود لکھ سکتے تھے اور قرآن کریم بھی خود لکھا ہے خدا کی طرف سے نہیں) اب یہ نفی ہو یا نہی۔ بہر صورت آنحضرت ﷺ کا اپنے ہاتھ مبارک سے لکھنا ممنوع اور محال ہے اور روایت میں ہے کہ میں لکھوں۔ دوسرا بالفرض تسلیم اس روایت میں خلافت کا ذکر تک نہیں۔ حضرت علی کی خلافت اور وہ بھی بلا فصل اس سے کیسے ثابت ہو گئی۔

**تیسرا:** اہل بیت کے مردوں میں حضرت علی موجود تھے تو ان کو دوات قلم پیش کرنے کا حکم ہوا۔ جیسا کہ "ایتونی" کا صیغہ جمع مذکر اسی امر پر دلالت کرتا ہے۔ فرض کرو کہ حضرت عمر نے **حسبنا کتاب اللہ** یعنی ہمیں قرآن کریم کافی ہے۔ فرمایا ہو۔ تو سوال یہ ہے کہ حضرت علی نے حضرت عمر کے کہنے پر عمل کرنا تھا رسول اللہ ﷺ کے حکم پر؟ پھر حضرت علی نے کس کے کہنے پر عمل کرتے ہوئے دوات وقلم وکاغذ پیش نہ کیا۔

**چوتھا:** فرض کریں حضور خلافت ہی لکھتے (جس کا ذکر تک روایت میں نہیں) مگر جب حضور ﷺ پہلے فرما رہے ہیں کہ میرے بعد خلیفہ ابو بکر ہوگا۔ اس کے بعد عمر ہوگا رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور یہ کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے یہی فرمایا ہے دیکھو تفسیر صافی جلد ۲ صفحہ ۳۲۰۔ اسی طرح تفسیر قمی اس آیت کریمہ کے تحت **قال نبانی العلم الخبیرہ** (پارہ ۲۸ سورہ تحریم) تفسیر امام حسن عسکری اور باقی تمام اہل تشیع کی معتبر ترین تفاسیر میں حضور اقدس ﷺ سے یہ روایت

ثابت ہے تو کیا اللہ تعالیٰ کا رسول ﷺ اللہ تعالیٰ کے حکم اور فرمان کے خلاف اور اپنے ارشاد کے خلاف کوئی دوسری خلافت لکھنے لگے تھے۔

ہم پہلے حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے واضح اور غیر مبہم خطبات آپ کو سنا چکے ہیں کہ حضرت علی سے جب رسول اللہ ﷺ کی رحلت کے بعد خلافت کی بیعت کرنے کے بارے میں کہا گیا تو آپ نے فرمایا کہ میری خلافت کا زمانہ نہیں آیا۔ اس وقت میری خلافت کا سوال ایسا ہے جیسے کوئی قبل از وقت کچے میوے توڑے یا کسی دوسرے کی زمین میں کھیتی باڑی شروع کر دے۔ اور یہ کہ میرے ذمہ یہ ہے کہ میں دوسروں کی اطاعت کروں اور یہ کہ بیعت کرنے پر میرے لئے دوسروں کی اطاعت کا عہد و پیمان مقدم ہے میرے لئے ممکن ہی نہیں کہ ابو بکر کی بیعت کی مخالفت کروں۔ پھر ان کا خود بھی بیعت کرنا۔ یہ تمام تر روایات خلافت علی رضی اللہ عنہ کی تحریک کے منافی بلکہ مناقض ہیں۔

## خم غدیر

اسی طرح یہ بھی ابلہ فریبی ہے کہ حضرت علی کی خلافت بلافصل کی دلیل میں خم غدیر کی روایت پیش کی جاتی ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے حضرت علی کے متعلق فرمایا کہ "من کنت مولاہ فعلی مولاہ" (یعنی جن کا میں دوست ہوں علی بھی ان کے دوست ہیں) ظاہر ہے کہ قرآن کریم میں مولیٰ بمعنی دوست ہے دیکھو آیت کریمہ "قال اللہ ھو مولاہ وجبریل وصالح المومنین" (یعنی اللہ کے محبوب کا دوست اللہ جل شانہ ہے اور جبریل ہیں اور نیک بندے ہیں) "والملائکۃ بعد ذلک ظہیر" (اس کے بعد فرشتے حضور ﷺ کے امداد کنندہ ہیں) (القرآن)۔

اب مولیٰ کا معنی حاکم یا امام یا امیر کرنا صراحۃً قرآن کریم کی مخالفت ہے اور تفسیر بالرائے ہے اور کون مسلمان یہ نہیں مانتا کہ حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رسول اللہ ﷺ کے دوستوں کے دوست ہیں۔ جن کو اللہ کے رسول ﷺ نے گھر میں ہجرت میں، غار میں، سفر میں، حتیٰ کہ قبر میں اپنا ساتھی اور رفیق منتخب فرمالیا۔ حضرت علی ان کے دوست ہیں۔ حضرت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ کا صاف صاف ارشاد گرامی نہ بھولئے جو حضرت ابو بکر و حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے حق میں فرماتے ہیں کہ "ھما حبیبای" یعنی وہ میرے دوست ہیں (یہ حوالہ گزر چکا ہے) علیٰ ہذا القیاس حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی خلافت بلافصل پر غزوہ تبوک کی روایت کو دلیل بنانا سخت ناواقفی اور بے خبری کی دلیل ہے۔ یعنی غزوہ تبوک کے موقعہ پر حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حضرت علی کو ارشاد فرمانا "اما ترضیٰ ان تکون منی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ" یعنی اے علی آپ اس بات پر راضی نہیں کہ جو نسبت ہارون کو موسیٰ سے تھی وہی منزلت آپ کو مجھ سے ہوتی۔ اب اس روایت سے ثابت کرنا کہ حضور ﷺ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خلیفہ بلافصل فرما رہے ہیں کس قدر بے محل ہے۔ اولاً اس لئے کہ حضرت ہارون حضرت موسیٰ کی عین حیات میں فوت ہو گئے تھے۔ اور حضرت موسیٰ کے خلیفہ نہ بلافصل بنے اور نہ بالفصل۔ دیکھو شیعوں کے مجتہد اعظم ملا باقر مجلسی کی کتاب حیات القلوب صفحہ ۳۶۸ اور ناسخ التواریخ وغیرہ اور اولڈ ٹسٹامنٹ (بائبل) وغیرہ جہاں صراحۃً موجود ہے کہ حضرت ہارون حضرت موسیٰ کی عین حیات میں فوت ہوئے اور یہود نے حضرت موسیٰ پر یہ اتہام لگایا کہ انہوں نے اس کو قتل کیا ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کی برأت نازل فرمائی۔ جس کا ذکر قرآن کریم میں ان کلمات طیبات کے ساتھ ہے۔ فبراہ اللہ مما قالوا وکان عنداللہ

وَمَنْ يُطِعِ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ وَيَخْشَ اللّٰهَ وَيَتَّقْهِ فَأُولٰئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ

# نزهة القاری

شرح

# صحیح البخاری مکمل

(پانچ حصے)



تصنیف

فقیہ اعظم ہند حضرت مولانا مفتی محمد شریف الحق امجدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ



فرید بک سٹال

بنِ عَمرٍو فَاِنَّهٗ كَانَ يَكْتُبُ وَلَا اَكْتُبُ علہ

اس لئے کہ وہ لکھ لیا کرتے تھے اور میں لکھتا نہیں تھا۔

## ۸۳ حدیث قرطاس

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ لَمَّا اشْتَدَّ بِالنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا کہ جب نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مرض سخت ہوگیا۔

تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَعُهٗ قَالَ ائْتُوْنِیْ بِكِتَابٍ اَكْتُبْ لَكُمْ كِتَابًا لَا تَضِلُّوْا

توفرمایا لکھنے کا سامان لاؤ میں ایسی تحریر لکھ دوں جس کے بعد تم لوگ گمراہ نہ ہوسکو۔

میں رہتے تھے۔ جو اس زمانے میں علم حدیث کے شائقین کا مرجع اعظم تھا نیز حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے انکا حافظہ اتنا قوی فرمادیا تھا کہ جو سنتے کبھی نہ بھولتے جیسا کہ ابھی آرہاہے۔ اس لئے عبداللہ بن عمرو کے پاس لکھنے کے باوجود اتنا ذخیرہ نہ جمع ہوسکا جو ان کے حافظے میں موجود تھا۔ رہ گیا حضرت ابوہریرہ کا یہ فرمانا کہ وہ مجھ سے زیادہ حدیث والے ہیں یہ انھوں نے اپنے اندازے کے مطابق فرمایا۔ ان کا اندازہ یہی تھا کہ میں صرف یاد رکھتا ہوں اور وہ لکھتے بھی ہیں۔ اور زبانی یاد بھی کرتے ہیں تو ان کے پاس زیادہ حدیثیں ہوں گی۔

حضرت ابوہریرہ نے یہ عہد نبوی کی بات کی ہے ورنہ بعد میں انھوں نے بھی حدیث لکھنا شروع کردیا تھا جس کا بہت بڑا ذخیرہ تھا۔ جیسا کہ فتح الباری میں ابن وہب کے حوالے سے ہے حسین ابن عمرو بن امیہ نے کہا حضرت ابوہریرہ میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے گھر لے گئے اور بہت سی کتابیں دکھائیں اور فرمایا دیکھو یہ میرے یہاں لکھی ہوئی رکھی ہیں۔

اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں احادیث کا قلمبند کرنا شروع ہوچکا ہے اس کے علاوہ اور بھی طریقوں سے ثابت ہے اسکی تفصیل مقدمہ میں گذر چکی۔

## تشریحات ۸۳

تکمیل ۱ یہ حدیث اسکے علاوہ بخاری میں سات جگہ وارد ہے ان سب روایتوں کا ماحصل یہ ہے۔ کہ وصال سے چار دن قبل، جمعرات کو مرض میں بہت شدت ہوگئی اسی حالت میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حاضرین سے فرمایا کہ لکھنے کا سامان لاؤ۔ میں ایسی بات لکھوا دوں یا لکھ دوں جسکے بعد تم کبھی گمراہ نہ ہوسکو۔ مرض کی شدت

علہ ترمذی علم، مناقب، نسائی مناقب

بَعْدَهُ قَالَ عُمَرُ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت عمر نے کہا کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر بیماری کا غلبہ ہے

غَلَبَهُ الْوَجَعُ وَعِنْدَنَا كِتَابُ اللهِ حَسْبُنَا۔ فَاخْتَلَفُوا وَكَثُرَ اللَّغَطُ قَالَ قُومُوا

اور ہمارے پاس اللہ کی کتاب (قرآن) موجود ہے جو کافی ہے۔ اس پر حاضرین میں اختلاف ہوا اور باتیں بڑھیں۔ تو فرمایا

ے جو حال تھا اس کے پیش نظر حضرت عمر نے فرمایا اللہ کی کتاب ہمیں کافی ہے اس پر اختلاف ہوا کچھ لوگ کہتے تھے۔ کہ سامان کتابت لایا جائے اور کچھ لوگ کہتے تھے کہ نہیں کچھ لوگوں نے یہ بھی کہا کیا حضور نے ہمیں چھوڑ دیا۔ حضور سے پوچھو۔ آپس کی تکرار سے حضور کو تکلیف ہوئی اور فرمایا۔ تم لوگ چلے جاؤ۔ مسند امام احمد میں ہے[1] کہ یہ خطاب عام نہ تھا خاص حضرت علی سے فرمایا تھا کہ سامان کتابت لاؤ۔ ایک روایت دوسرے کی تفسیر ہوتی ہے۔ اس سے ثابت کہ ان روایات میں لفظ اگرچہ عام ہے مگر یہاں بھی مخاطب حضرت علی ہی ہیں۔

**شبہات اور جوابات** ② اس حدیث میں دوسرے مقامات پر لفظ اهجر، استفهموه کے ساتھ وارد ہے هجر کے معنی سرسامی کیفیت کے بھی ہیں۔ روافض نے زور باندھا ہے کہ اس کے معنی یہی ہیں۔ کہ حاضرین نے کہدیا کہ حضور کو سرسام ہوگیا۔ ہذیانی حالت ہے۔ اسی پر بس نہیں بلکہ اسے زبردستی حضرت عمر کے سر تھوپ دیا کہ انھوں نے یہ کہدیا۔ اس سلسلے میں جتنی روایتیں ہیں کسی میں حضرت عمر کی طرف یہ قول منسوب نہیں سب میں یہی ہے۔ قالوا۔ غور کرنے کی یہ بات ہے جو کچھ حضرت عمر نے کہا اسے قال عمر سے بیان کیا۔ اگر یہ بھی حضرت عمر کا مقولہ ہوتا تو کیا چیز مانع تھی کہ حضرت ابن عباس اسے جرأت کے ساتھ نہ بیان فرماتے کہ حضرت عمر نے یہ کہا حضرت عمر کے قول کو قال عمر سے اور اُسے قالوا سے تعبیر کرکے یہ بتا دیا کہ یہ حضرت عمر کا قول نہیں تھا۔ دیگر حاضرین میں سے کسی نے یہ کہا تھا۔ روافض برسہابرس تلاش کر رہے ہیں کہ کہیں مل جائے کہ یہ عمر کا قول ہے مگر اب تک تو ملا نہیں آئندہ کیا ملے گا۔ رہ گیا یہ کہ یہاں هجر کے معنی ہذیان کے ہیں یا چھوڑنے کے۔ اس کا فیصلہ۔ استفهموه نے کر دیا۔ یعنی حضور سے پوچھو۔ جس پر ہذیانی کیفیت طاری ہو اس سے پوچھنے کے کیا معنی؟ اس لئے یہاں متعین ہے کہ هجر کے معنی چھوڑنے ہی کے ہیں یعنی جب حضور نے یہ فرمایا تو حاضرین نے یہ سمجھ لیا کہ یہ جدائی کی طرف اشارہ ہے ان پر قیامت ٹوٹ پڑی اور بیقراری میں کہنے لگے سرکار سے دریافت کرو کیا حضور نے ہمیں چھوڑ دیا۔ کہ ایسا ارشاد فرما رہے ہیں۔ مستقبل قریب میں جس کا ظہور متیقن ہوتا ہے۔ اسے ماضی سے تعبیر کرنا عام بات ہے۔ اس لئے ماضی کا صیغہ استعمال ہوا۔

---

[1] عینی ج ۲ ص ۱۷۱

رہ گئی یہ بات کہ حضور کے حکم تعمیل نہیں کی گئی اور بالخصوص حضرت عمر نے نہیں ہونے دی۔ اس پر گذارش یہ ہے کہ جب فاروق اعظم نے عرض کیا کتاب اللہ حسبنا اور حضور نے دوبارہ طلب نہیں فرمایا تو یہ دلیل ہے کہ حضرت عمر کی بات قبول ہوگئی اور اب وہ حکم باقی نہ رہا۔ ورنہ اولاً حضرت عمر کے اس عرض، کتاب اللہ حسبنا، کے بعد بھی اگر اس حکم کی تعمیل فرض تھی تو جب کہ یہ خطاب خاص حضرت علی سے تھا تو انھوں نے کیوں اس کی تعمیل نہیں کی۔ ثانیاً خود حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دوبارہ کیوں نہیں فرمایا کہ نہیں پھر بھی لاؤ۔ ثالثاً اس وقت حضرت عمر کا بفرض غلط خوف تھا تو اس کے بعد چار دن تک حضور حیات ظاہری کیسا تھ رہے۔ حضرت عمر کے جانے کے بعد کیوں نہیں لکھوا دیا۔ رابعاً لازم آئے گا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرض تبلیغ کی ادائیگی میں کوتاہی کی بلکہ لازم آئے گا کہ پورا دین امت تک نہیں پہنچایا خامساً جبکہ پورا دین امت کو زبانی سکھا دیا تو کیا مانع درپیش تھا کہ اس اہم بات کو بھی زبانی ہی نہ فرمادیا۔ سادساً لازم آئے گا کہ دین ناقص رہ گیا۔ اور یہ آیت کریمہ، الیوم اکملت لکم دینکم کے معارض ہے۔ بات اصل یہ ہے کہ یہ سب ہوائیاں صرف عداوت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں اڑائی جارہی ہیں۔ ورنہ جو منصف بھی حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مرتبے سے واقف ہے وہ اس کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سرکار رسالت پناہی کے وزیر ہیں۔

| | |
|---|---|
| مَا مِنْ نَبِيٍّ إِلَّا وَ لَهُ وَزِيْرَانِ مِنْ أَهْلِ السَّمَاءِ وَوَزِيْرَانِ مِنْ أَهْلِ الْأَرْضِ. إماوزیرای من أَهْلِ السَّمَاءِ فَجِبْرَئِيْلُ وَمِيكَائِيل واما وزیرای من اهل الارض فابو بكر وعمر۔ | ہر نبی کے دو وزیر آسمان والوں میں سے ہیں دو زمین والوں میں سے میرے آسمان والوں میں دو وزیر جبرئیل اور میکائیل ہیں اور زمین والوں میں ابوبکر و عمر۔ (ترمذی) |

وزراء کو یہ حق ہے کہ اپنی رائے پیش کریں۔ یہاں بھی حضرت فاروق اعظم نے بحیثیت وزیر اپنی رائے عرض کردی جسے حضور نے قبول فرمالی۔ بات ختم ہوگئی۔ اور یہ کوئی پہلا ہی موقع نہیں پچیس مواقع وہ ہیں جو کچھ فاروق اعظم نے عرض کیا اسی کے مطابق حکم الٰہی نازل ہوا ان میں بعض مواقع وہ بھی ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فاروق اعظم کی رائے کے خلاف عمل فرمایا تو قرآن مجید نے فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تائید فرمائی مثلاً بدر کے قیدیوں کے معاملے میں عتاب ہوا۔ فرمایا گیا۔

| | |
|---|---|
| لَوْلَا كِتَابٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ فِيْمَا أَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ انفال آیت ۶۸ | اگر اللہ پہلے سے ایک بات لکھ نہ چکا ہوتا تو اے مسلمانو تم نے کافروں سے فدیہ کا جو مال لیا اس پر بھاری عذاب آتا۔ |

عَنِّی وَلَا یَنْبَغِیْ عِنْدِیَ التَّنَازُعُ فَخَرَجَ ابْنُ عَبَّاسٍ یَقُوْلُ اِنَّ الرَّزِیَّةَ

میرے پاس سے اٹھو میرے پاس جھگڑا مناسب نہیں۔ یہ حدیث روایت کرنے کے بعد ابن عباس یہ کہتے

کُلَّ الرَّزِیَّةِ مَاحَالَ بَیْنَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَبَیْنَ کِتَابِہٖ ؎۱

ہوئے نکلے بیشک مصیبت ہے اور پوری مصیبت جو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ان کی اس تحریر کے درمیان حائل ہوگئی۔

جب یہ آیتِ کریمہ نازل ہوئی تو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔

لو نزل عذاب ما نجا منا الا عمر بن خطاب وسعد بن معاذ۔ اگر بالفرض عذاب اترتا تو عمر بن خطاب اور سعد بن معاذ کے علاوہ کوئی نہ بچتا۔

ایسے صائب الرائے اور معتمد وزیر نے کوئی بات عرض کی اور وہ قبول ہوگئی تو اب وزیر پر اعتراض اصل میں سلطان پر اعتراض ہے۔

اس بحث کے بعد اس گفتگو کی بھی حاجت باقی نہ رہی کہ حضور کیا لکھوانا چاہتے تھے۔ اور اگر کسی کو اس کا شوق ہی ہے تو چلئے روافض کہتے ہیں حضرت علی کے خلیفۂ بلافصل کی سند لکھوانا چاہتے تھے۔ ہم کہیں گے حضرت صدیق اکبر کے لئے یہی سند لکھنی چاہئے تھی۔ حضرت علی کے سلسلے میں کوئی سراغ نہیں مگر صدیق اکبر کے لئے تو ثبوت ہے۔ کہ ارشاد فرمایا۔

ادعی لی ابا بکر اباک واخاک حتی اکتب کتابا فانی اخاف ان یتمنی متمن ویقول قائل انا اولی ویابی اللہ والمومنون الا ابا بکر

مسلم ص ۲۷۳ ج ۲

ابو بکر اپنے والد اور اپنے بھائی کو بلاؤ کہ میں ان کے لئے لکھ دوں مجھے اندیشہ ہے کہ کوئی آرزو کرنے والا آرزو کرے اور کہے میں سب سے زیادہ مستحق ہوں حالانکہ اللہ اور مومنین سوائے ابو بکر کے کسی پر راضی نہیں۔

یہی مضمون بخاری میں یوں ہے میں نے ارادہ کرلیا تھا کہ ابو بکر اور ان کے بیٹے کو بلا کر ولی عہد بنا دوں۔ کہ کہیں کہنے والے کہیں نہ اور آرزو کرنے والے آرزو نہ کریں۔ حالانکہ اللہ اور مومنین ابو بکر کے سوا کسی کو ان کے ہوتے ہوئے پسند نہ کریں گے۔ پھر ہو سکتے میں بڑی گنجائش ہے ہم کہتے ہیں ہو سکتا ہے کہ حضور یہی لکھوانا چاہتے تھے۔ کہ کتاب اللہ کو کافی سمجھا۔ اور جب فاروق اعظم نے یہی عرض کر دیا تو ضرورت محسوس نہ فرمائی اسی حدیث کے آخر کتاب الجہاد وغیرہ میں ہے

---

؎۱ ایضا بخاری جہاد، جوائز الوفود۔ واخراج الیہود من جزیرۃ العرب، مغازی، مرض النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دو طریقے سے۔ مرضیٰ، قوموا عنی میں دو طریقے سے، اعتصام، کراہیۃ الاختلاف میں ایک طریقے سے۔ مسلم وصایا۔ نسائی علم وطب۔

# ۸۴ حدیث، رُبَّ کَاسِیَۃٍ فِی الدُّنْیَا عَارِیَۃٌ فِی الْآخِرَۃِ

عَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا قَالَتْ اِسْتَیْقَظَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی

ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا ایک رات نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَیْلَۃٍ، فَقَالَ سُبْحَانَ اللّٰہِ مَاذَا اُنْزِلَ اللَّیْلَۃَ مِنَ الْفِتَنِ

بیدار ہوئے تو فرمایا سبحان اللہ اس رات میں کتنے فتنے نازل ہوئے فلہ۔

اخرجوا المشرکین من جزیرۃ العرب واجیزوا الوفود مشرکین کو جزیرہ عرب سے نکال دینا اور وفود کو اسی طرح

بنحو ماکنت اجیزھم۔ صلہ دینا جیسے میں دیتا تھا۔

اور تیسری بات کسی راوی کے ذہن سے نکل گئی۔

ہو سکتا ہے یہی تینوں باتیں لکھوانی چاہتے تھے جب سامان کتابت نہیں آیا تو زبانی ارشاد فرمایا۔

سلامت روی اسی میں ہے کہ ہو سکتا کے سہارے بات نہ بڑھائی جائے

اس حدیث سے قطعی طور پر یہ بات ثابت ہو گئی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت علی کو اپنا خلیفہ بلافصل بنانے کی وصیت تو بہت دور ہے خلیفہ بنانے کی بھی کوئی وصیت نہ لکھی تھی نہ کی تھی۔

رہ گیا حضرت ابن عباس کا یہ کہنا بڑی مصیبت ہے یہ ان کا ذاتی جذباتی تاثر ہے ان سے علم و فہم اور دیانت میں حضرت عمر و حضرت علی بدرجہا بڑھے ہوئے ہیں۔ ان حضرات کے مقابلے میں ابن عباس کی بات بالاتفاق مرجوح ہے۔

## تشریحات ۸۴

**ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا** (۱) یہ ازواج مطہرات میں سے ہیں۔ ان کا نام رملہ تھا۔ یہ پہلے ابو سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نکاح میں تھیں۔ یہ دونوں قدیم الاسلام ہیں۔ ابو سلمہ کے ساتھ حبشہ کی دونوں ہجرتیں کیں۔ پھر مدینہ ہجرت کی۔ مدینے میں ان دونوں کی چار اولاد ہوئیں۔ زینب، سلمہ، عمر، درہ۔ ابو سلمہ کے وصال کے بعد ان سے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شوال ۴ھ میں عقد فرمایا۔ یزید کے تغلب تک زندہ رہیں۔ ان کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کربلا کی خاک دی تھی جو حضرت امام حسین کی شہادت کے وقت سرخ ہو گئی اسی سے انھوں نے جانا کہ حضرت امام حسین شہید ہو گئے۔ وصال کے وقت عمر مبارک چوراسی سال کی تھی حضرت ابوہریرہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ جنت البقیع میں دفن ہوئیں ان سے تین سو اٹھتر حدیثیں مروی ہیں جن میں تیرہ متفق علیہ ہیں۔

اہل سنت اور روافض کے مابین دو متنازعہ مسائل پر مفصل فتوے

# باغِ فدک

مع

# حدیثِ قرطاس

مفتی جلال الدین احمد امجدی

تحریکِ فکرِ رضا ایئونڈ

# فتویٰ متعلق حدیث قرطاس

## مسئلہ

### از

محمد قمر الدین قادری چشتی، ڈاک خانہ منڈی، ضلع پونچھ (جموں کشمیر)

کیا فرماتے ہیں علمائے ملت اسلامیہ اس مسئلہ میں کہ رافضی لوگ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات سے پہلے درد کی شدت میں صحابہ سے فرمایا کہ قلم دوات لاؤ، تاکہ میں تم لوگوں کے لئے ایک تحریر لکھ دوں، جس سے تم لوگ کبھی گمراہ نہ ہو، تو حضرت عمر نے کہا کہ اس وقت حضور کو درد کی شدت ہے، وہ ہذیان بول رہے ہیں، لکھنے کا سامان لانے کی ضرورت نہیں، تمہارے لئے خدا کی کتاب کافی ہے۔ اس بات پر جب صحابہ نے قلم دوات لانے میں اختلاف کیا اور لوگوں کی گفتگو سے شوروغل ہوا تو حضور نے سب کو اپنے پاس سے اٹھا دیا۔ اس واقعہ سے چار اعتراض پیدا ہوتے ہیں:

۱- اول یہ کہ حضرت عمر نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قول کو رد کر دیا، حالانکہ حضور کا قول وحی ہے، جیسا کہ قرآن پاک میں ہے: **وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحٰی**۔ اور وحی کا رد کرنا کفر ہے۔

۲- دوسرے یہ کہ حضور سید الانبیا ﷺ کی طرف ہذیان کی نسبت کی یعنی بہکی بہکی باتیں کرنا، اس میں حضور کی توہین ہوئی، اس لئے کہ نبی کو کبھی جنون نہیں ہوسکتا اور نہ کبھی وہ بہکی بہکی باتیں کرسکتا ہے۔

۳- تیسرے یہ کہ حضور ﷺ کے سامنے لوگوں نے شوروغل کیا اور چلائے، جبکہ قرآن حکیم میں ہے کہ جو پیغمبر کی آواز سے اپنی آواز اونچی کرے گا اس کی سب نیکیاں برباد ہوجائیں گی۔

۴- چوتھے یہ کہ لکھنے کا سامان نہ دینے سے مسلمانوں کی حق تلفی ہوئی، اگر حضور تحریر فرمادیتے تو مسلمان گمراہی سے محفوظ ہوجاتے۔

ان اعتراضوں کے مدلل اور مفصل جواب تحریر فرمائیں، کرم ہوگا!

# الجواب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم۔

جوابات لکھنے سے پہلے ہم اس واقعہ سے متعلق دو روایتیں درج کرتے ہیں، تاکہ اصل واقعہ معلوم ہو جانے کے بعد جوابات کے سمجھنے میں آسانی ہو:

## پہلی روایت

عن سعید بن جبیر، قال: قال ابن عباس: یوم الخمیس اشتد برسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم وجعہ، فقال: ایتونی بکتف اکتب لکم کتابا لا تضلوا بعدہ ابدا فتنازعوا و لا ینبغی عند نبی تنازع فقالوا ما شانہ اھجر استفھموہ فذھبوا یردون علیہ، فقال: دعونی ذرونی فالذی انا فیہ خیر مما تدعوننی الیہ فامرھم بثلث فقال: اخرجوا المشرکین من جزیرۃ العرب و اجیزوا الوفد بنحو ما کنت اجیزھم و سکت عن الثالثۃ۔

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے کہا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جمعرات کے دن جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو درد زیادہ ہو گیا تو آپ نے فرمایا کہ میرے پاس شانہ کی ہڈی لاؤ، میں تمہارے

لئے ایک تحریر لکھ دوں تا کہ اس کے بعد تم لوگ کبھی نہ بھکو! تو لوگوں نے آپس میں اختلاف کیا اور نبی کے پاس اختلاف مناسب نہیں۔ تو کئی لوگوں نے کہا کہ حضور کا کیا حال ہے؟ کیا جدائی کا وقت قریب آ گیا ہے؟ آپ سے دریافت کر لو! بعض صحابہ نے لکھنے کے بارے میں آپ سے دریافت کرنا شروع کیا، تو جواب میں آپ نے فرمایا کہ مجھے میرے حال پر چھوڑ دو، اس لئے کہ میں جس حالت میں ہوں وہ اس سے بہتر ہے کہ جس کی طرف تم لوگ مجھے بلا رہے ہو۔ اور آپ نے تین باتوں کی وصیت فرمائی: اول مشرکین کو جزیرۂ عرب سے نکال دو! دوم ایلچیوں کو انعام دو جیسا کہ میں دیتا تھا، یہ کہہ کر تیسری وصیت سے خاموش ہو گئے یا راوی نے کہا کہ میں اس کو بھول گیا۔ (بخاری، مسلم)

## دوسری روایت

عن ابن عباس، قال: لما حضر رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه و سلم و فی البیت رجال فیهم عمر بن الخطاب، قال النبی صلی اللّٰه علیه و سلم: هلموا اکتب لکم کتابا لن تضلوا بعده، فقال عمر: قد غلب علیه الوجع و عندکم القرآن حسبکم کتاب اللّٰه فاختلف اهل البیت و اختصموا من یقول قربوا یکتب لکم رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه و سلم و منهم من یقول ما قال عمر فلما اکثروا اللغط و الاختلاف، قال رسول اللّٰه: قوموا عنی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، انہوں نے فرمایا کہ جب حضور کے وصال کا وقت قریب آیا تو حجرۂ مبارکہ میں بہت سے لوگ موجود

تھے، جن میں حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بھی تھے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
آؤ میں تم لوگوں کے لئے ایک تحریر لکھ دوں تا کہ اس کے بعد تم نہ بھکو، تو
حضرت عمر نے کہا کہ اس وقت حضور کو بیماری کی تکلیف زیادہ ہے،
تمہارے پاس قرآن ہے، وہی اللہ کی کتاب تمہارے لئے کافی ہے، تو
حجرہ میں جو لوگ موجود تھے انہوں نے اختلاف کیا، بعض لوگ کہتے تھے
کہ حضور کے پاس لکھنے کا سامان رکھ دو تا کہ وہ تمہارے لئے تحریر لکھ دیں،
اور بعض لوگ وہی کہتے تھے جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا، جب لوگوں نے
باتیں بڑھا دیں اور اختلاف زیادہ پیدا ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
کہ تم لوگ میرے پاس سے اٹھ جاؤ! (بخاری و مسلم)

## اجمالی جواب

حدیث شریف سے اصل واقعہ کی تفصیل کے بعد اجمالی جواب یہ ہے کہ یہ کام صرف حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نہیں کیا، بلکہ دوسرے صحابہ بھی اس میں شریک ہیں، اس لئے کہ جتنے صحابہ اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حجرہ مبارکہ میں موجود تھے اس معاملہ میں وہ لوگ دو گروہ ہو گئے تھے اور حضرت عباس و حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی اس وقت موجود تھے، تو اگر یہ دونوں حضرات لکھنے کا سامان نہ لانے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی موافقت کئے تو یہ سارے الزامات ان دونوں حضرت پر بھی عائد ہوتے ہیں اور اگر یہ لوگ لکھنے کا سامان لانے کی تائید میں تھے یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مخالفت کئے تو اس صورت میں حضور کی بارگاہ میں آواز بلند کرنے اور روکنے والوں کے سبب رک جانے یعنی لکھنے کا سامان حاضر نہ کرنے کا الزام ان دونوں حضرات پر بھی عائد ہوتا ہے کہ ان لوگوں نے لکھنے کا سامان کیوں نہ پیش کر دیا۔ اور پھر یہ واقعہ جمعرات کا ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال دوشنبہ مبارکہ (پیر) کو ہوا، تو فرصت کا موقع بہت تھا۔ حضرت ابن عباس و حضرت علی رضی اللہ عنہما

نے اس درمیان میں حضور سے کیوں نہ لکھالیا، اور پھر حضور ﷺ کا حکم ان لفظوں کے ساتھ تھا:

**ایتونی بقرطاس۔**

**یعنی تم لوگ میرے پاس کاغذ لاؤ!**

تو یہ حکم سب حاضرین سے تھا نہ کہ صرف حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے، لہٰذا اگر حضور ﷺ کا یہ حکم فرض یا واجب مانا جائے تو حاضرین میں سے ہر ایک کو گنہ گار تسلیم کرنا پڑے گا، اور اگر فرض و واجب نہ مانا جائے تو ان میں سے کسی پر الزام عائد نہیں ہوتا اور یہی حق ہے۔

رافضیوں کے سارے اعتراضات باطل و غلط ہیں، ہر ایک کے تفصیلی جوابات نمبروار درج ذیل ہیں:

## ۱۔ حضور ﷺ کے قول کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نہیں رد کیا

یہ کہنا غلط ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کے قول کو رد کر دیا، اس لئے کہ انہوں نے درد کی شدت میں حضور کے آرام وراحت کا خیال کیا کہ حضور محنت و مشقت میں نہ پڑیں، اور اسے رد نہیں کہتے، ہر شخص اپنے عزیز بیمار کو محنت و مشقت میں پڑنے سے بچاتا ہے، خاص کر بزرگ اگر کسی وقت شدت مرض میں مبتلا ہوتا ہے اور حاضرین کے فائدہ کے لیے خود ہی کچھ اٹھانا چاہتا ہے تو کوئی بھی اسے گوارا نہیں کرتا، یہی سب لوگوں میں معمول ہے۔ لہٰذا جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ حضور ﷺ امت کے فائدے کے لیے مشقت میں پڑنا چاہتے ہیں کہ خود لکھیں یا لکھائیں، بہرحال مضمون بتانا یا خود لکھنا شدت مرض میں تکلیف کا سبب ہوگا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے ازراہ محبت گوارا نہ کیا اور بلحاظ ادب حضور کو خطاب نہ کیا بلکہ اور لوگوں کو کتاب اللہ کے اشارہ سے ثابت کیا کہ حضور کو مشقت میں ڈالنے کی ضرورت نہیں، تاکہ حضور کے کان

الی الجنۃ و ان الملائکۃ لتضع اجنحتھا لطالب العلم رضا بہ و انہ یستغفر لطالب العلم من فی السماء و من فی الارض حتی الحوت فی البحر و فضل العالم علی العابد کفضل القمر علی سائر النجوم لیلۃ البدر و ان العلماء ورثۃ الانبیاء وان الانبیاء لم یورثوا دینارا ولا درھما ولکن ورثوا العلم فمن اخذ منہ اخذ بحظ وافر۔ [1]

پر چلائے گا اور بے شک طالب علم کو راضی کرنے کے لیے فرشتے اپنے پر بچھاتے ہیں اور طالب علم کی مغفرت کے لیے تمام آسمان اور زمین والے دعا کرتے ہیں حتیٰ کہ سمندر کی مچھلیاں دعا کرتی ہیں اور عالم کی عابد پر فضیلت ایسی ہے جیسی چودھویں رات کے چاند کی ستاروں پر فضیلت ہے اور علماء انبیاء کے وارث ہیں اور انبیاء دینار اور درہم کا وارث نہیں بناتے البتہ علم کا وارث بناتے ہیں سو جس نے علم کو حاصل کیا اس نے ایک عظیم حصہ کو حاصل کیا۔

ان دونوں حدیثوں میں اس کی تصریح ہے کہ انبیاء علیہم السلام مال کو وراثت میں نہیں چھوڑتے سو یہ کہنا غلط ہے کہ نبی علیہ السلام نے فدک کو وراثت میں چھوڑا تھا۔

## اَھَجَرَ کی تحقیق

حدیث نمبر ۴۱۱۹ میں ہے اَھَجَرَ اس لفظ میں دو احتمال ہیں یا تو یہ ھُجر (بضم الھاء) سے ماخوذ ہے جس کا معنی ہذیان یعنی شدت مرض کی بناء پر مریض کا اول فول اور بے ربط باتیں کرنا یعنی کیا آپ ہذیان کہہ رہے ہیں؟ یہ استفہام انکاری ہے یعنی آپ ایسا فاللہ کوئی ہذیان تو نہیں کہہ رہے سنجیدگی کاغذ اور دوات منگوا رہے ہیں، دوسرا احتمال یہ ہے کہ یہ لفظ ھَجر (بفتح الھاء) سے ماخوذ ہو اس کا معنی فراق اور وداع ہے اور یہی معنی صحابہ کرام کے مقام کے لائق ہے یعنی آپ جو وصیت لکھوانے کے لیے کاغذ اور دوات منگوا رہے ہیں تو کیا آپ ہم سے الوداع ہو رہے ہیں!

## حدیث قرطاس میں حضرت عمر پر حضور کا کہنا نہ ماننے کا اعتراض اور اس کے جوابات -!

حدیث قرطاس کی بناء پر اہل تشیع کا مشہور اعتراض یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کاغذ اور دوات لانے کا حکم دیا تھا اور حضرت عمر اور ان کے موافقین نے کاغذ اور دوات نہ لا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی مخالفت کی، اس کا الزامی جواب یہ ہے کہ اگر یہ بالفرض معصیت ہے تو اس میں حضرت عمر اور ان کے موافقین منفرد نہیں ہیں بلکہ اس معصیت میں تمام اہل بیت شریک ہیں، کیونکہ کاغذ اور دوات کسی نے لا کر نہیں دی، خاص طور پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ قول موجود ہے، امام احمد روایت کرتے ہیں:

عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ قال امرنی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اٰتیہ بطبق یکتب فیہ مالا تضل امتہ من

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے حکم دیا کہ میں ایک طبق لے کر آؤں جس پر آپ ایسی چیز لکھ دیں گے جس

[1] شیخ ابو جعفر محمد بن یعقوب کلینی متوفی ۳۲۹ھ، الفروع من الکافی ج ۱ ص ۳۴، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ تہران۔

بعدی، قال فخشیت ان تفوتنی نفسه، قال: قلت انی احفظ واعی قال اوصی بالصلٰوۃ والزکاۃ وما ملکت ایمانکم۔[1]

کی وجہ سے آپ کی امت آپ کے بعد گمراہ نہیں ہوگی حضرت علی نے کہا مجھے یہ خدشہ ہوا کہ کہیں آپ فوت نہ ہو جائیں میں نے کہا میں اس کو حفظ کر لوں گا اور یاد کر لوں گا! آپ نے فرمایا میں نماز، زکوٰۃ اور غلاموں اور باندیوں (کے ساتھ حسن سلوک) کی وصیت کرتا ہوں۔

اس اعتراض کا دوسرا جواب یہ ہے کہ حضرت عمر اور ان کے موافقین کا دوات اور کاغذ نہ لاکر دینا کسی عناد اور معصیت کی بناء پر نہیں تھا بلکہ ان کا مقصد یہ تھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو درد سے شدید تکلیف ہو رہی ہے اور اس حالت میں لکھوانے سے کہیں آپ کو زیادہ تکلیف نہ ہو جائے اس لیے ان کا یہ کہنا حسبنا کتاب اللہ "ہمیں کتاب اللہ کافی ہے" آپ سے شدید محبت اور آپ کو تکلیف کی شدت سے بچانے کے لیے تھا، جیسا کہ صلح حدیبیہ کے موقع پر جب کفار قریش نے صلح نامہ میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اعتراض کیا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی سے فرمایا محمد رسول اللہ کاٹ کر محمد بن عبد اللہ لکھ دو تو حضرت علی نے فرمایا لا واللہ لا امحوک ابدا۔ "نہیں خدا کی قسم! میں آپ کا نام نہیں مٹاؤں گا!"[2] تو کیا کوئی شخص یہ کہہ سکتا ہے کہ حضرت علی نے عناد اور معصیت کی بناء پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم نہیں مانا بلکہ ہر خردمند اور صاحب عقل شخص یہی کہے گا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا اس حکم کو نہ ماننا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم اور محبت کی بناء پر تھا۔

اس اعتراض کا تیسرا جواب یہ ہے کہ حضرت عمر کا گمان یہ تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت تک فوت نہیں ہوں گے جب تک تمام منافقین کو تہ تیغ نہ کر لیں اور فارس اور روم پر اسلام کے جھنڈے نہ گاڑ دیں اور ان کا خیال یہ تھا کہ اگر اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں لکھا تو کوئی بات نہیں تندرست ہونے کے بعد لکھ دیں گے اس توجیہ کی تائید اس روایت سے ہوتی ہے، امام ابن سعد واقدی روایت کرتے ہیں:

عن ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال فی مرضہ الذی مات فیہ ائتونی بدواۃ وصحیفۃ اکتب لکم کتابا لن تضلوا بعدہ ابدا فقال عمر بن الخطاب من لفلانۃ وفلانۃ من مدائن الروم؟ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیس بمیت حتی نفتتحہا۔[3]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مرض وفات میں فرمایا مجھے دوات اور کاغذ لاکر دو میں تم کو ایسی چیز لکھ کر دوں گا جس کے بعد تم کبھی گمراہ نہیں ہو گے! حضرت عمر بن الخطاب نے کہا فلاں فلاں اور روم کے شہروں کا کیا ہوگا، جب تک ہم ان شہروں کو فتح نہ کر لیں رسول اللہ فوت نہیں ہوں گے۔

---

[1] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۹۰ مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۷۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[3] امام محمد بن سعد واقدی متوفی ۲۳۰ھ، الطبقات الکبریٰ ج ۲ ص ۲۴۴ مطبوعہ دار صادر بیروت، ۱۳۸۸ھ

اس حدیث سے واضح ہوتا ہے کہ حضرت عمر کا خیال تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابھی فوت نہیں ہوں گے، اس لیے جلدی کی کیا ضرورت ہے، بلکہ اس شدید علالت میں آپ کو لکھوانے کی زحمت دی جائے جیسا کہ اس باب کی حدیث میں ہے:
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درد غالب ہے اور تمہارے پاس قرآن ہے ہمیں کتاب اللہ کافی ہے!

اس اعتراض کا چوتھا جواب یہ ہے کہ کئی مواقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ کے بعد حضرت عمر اپنی رائے پیش کرتے، اگر وہ رائے صحیح ہوتی تو حضور حضرت عمر کے مشورے کو قبول فرما لیتے اور اگر غلط ہوتی تو رد فرما دیتے مثلاً صحیح مسلم میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوہریرہ کو اپنی نعلین دے کر یہ اعلان کرنے کے لیے کہا جو شخص صمیم قلب سے لا الہ الا اللہ کی گواہی دے اس کو جنت کی بشارت دے دو، حضرت عمر نے مشورہ دیا فخلهم یعملون۔ لوگوں کو عمل کرنے دیں یعنی اس بشارت سے غلط فہمی میں مبتلا ہو کر لوگ عمل کرنا نہ چھوڑ دیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس رائے کو قبول فرما لیا، عبداللہ بن ابی ابن سلول کی نماز جنازہ پڑھنے سے حضرت عمر نے بہت اختلاف کیا لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی رائے قبول نہیں فرمائی اور عبداللہ بن ابی کی نماز جنازہ پڑھائی، صلح حدیبیہ کی شرائط سے حضرت عمر نے بہت شدید اختلاف کیا لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر کے اختلاف کی طرف توجہ نہیں کی اور انہیں شرائط پر صلح کی۔ اگر اس موقع پر بھی حضرت عمر کی رائے غلط اور خطا تھی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی تردید کرتے اور اتنے اہم امر کا لکھوانا نہ چھوڑتے جس پر مسلمانوں کے گمراہی سے بچنے کا مدار تھا، نبی کی بعثت ہی اس لیے ہوتی ہے کہ وہ ان باتوں کو بیان کرے جن پر گمراہی سے بچنا موقوف ہے اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی ایسے امر کو حضرت عمر کے کہنے کی وجہ سے چھوڑ دیا تو یہ العیاذ باللہ منصب نبوت اور رسالت کے خلاف ہے۔

اس اعتراض کا پانچواں جواب یہ ہے کہ جن لوگوں نے دوات اور کاغذ کو لا کر نہیں دیا اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی عتاب کیا نہ انہیں کوئی سزا دی نہ ان کی تردید اور تغلیط کی البتہ اس میں بحث کرنے والوں سے یہ فرمایا "کہ میرے پاس سے اٹھ جاؤ نبی کے پاس بیٹھ کر بحث کرنا مناسب نہیں ہے۔" جتنی بات غلط تھی (یعنی نبی کے سامنے آپس میں بحث کرنا) اس غلطی پر ٹوک دیا اگر دوات اور کاغذ لا کر نہ دینا بھی غلط ہوتا تو اس پر بھی ٹوک دیتے۔

چھٹا جواب یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس چیز کو لکھوا رہے تھے اگر وہ مسلمانوں کے دین اور شریعت کی کوئی ضروری اور ناگزیر چیز تھی تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کے لکھوانے کو کبھی ترک نہ کرتے، حضرت عمر تو الگ رہے اگر ساری کائنات بھی مخالفت کرتی تب بھی آپ اس کو ترک نہ کرتے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے بلغ ما انزل الیک من ربک وان لم تفعل فما بلغت رسالتہ (مائدہ: ۶۷) "جو کچھ آپ کے رب کی طرف سے آپ پر نازل کیا گیا اس کو پہنچا دیجئے اور اگر آپ نے (ایسا) نہ کیا تو آپ نے کار رسالت انجام نہ دیا" جس طرح نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دشمنوں کی سخت مخالفت دھمکیوں اور ضرر رسانیوں کے باوجود تبلیغ ترک نہیں کی تھی!

ساتواں جواب یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس واقعہ کے بعد چار دن زندہ رہے (کیونکہ یہ جمعرات کا واقعہ ہے اور پیر کو آپ کا وصال ہوا ہے) پس جس چیز کو آپ لکھوانے کے لیے کہہ رہے تھے اگر اس کا لکھوانا ضروری ہوتا تو ان دنوں میں آپ لکھوا دیتے، جبکہ ان ایام میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اور متعدد احکام ثابت ہیں اور بہت سی روایات میں ہے کہ ان ایام میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مرض میں تخفیف ہو گئی تھی اگر یہ کوئی ناگزیر چیز تھی تو آپ ان

ایام میں لکھوا دیتے۔

آٹھواں جواب یہ ہے کہ اگر یہ کوئی اہم چیز نہیں تھی اور واقعۃً ایسا ہی تھا جیسا کہ ہم با دلائل بیان کر چکے ہیں تو حضرت عمر پر اعتراض کی کوئی وجہ نہیں ہے کیونکہ حضرت عمر نے ایک غیر اہم چیز کے لیے شدت مرض میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تکلیف دینا مناسب نہیں سمجھا۔

نواں جواب یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے امت پر شفقت کی خاطر یا کسی اور سبب سے کچھ لکھوانا چاہا! بعد میں وحی کے ذریعہ یا اجتہاد سے آپ پر منکشف ہوا کہ اس چیز کا نہ لکھوانا ہی بہتر ہے۔

دسواں جواب یہ ہے کہ شریعت میں جو احکام آچکے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم انہی کی تاکید کے طور پر کچھ لکھوانا چاہتے تھے اور جب حضرت عمر نے کہا حسبنا کتاب اللہ " ہمیں کتاب اللہ کافی ہے"! تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس تاکید کی ضرورت نہیں سمجھی۔

## کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی کی خلافت کے بارے میں کچھ لکھوانا چاہتے تھے؟

اہل تشیع کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی کی خلافت کے بارے میں کچھ لکھوانا چاہتے تھے، یہی وجہ ہے کہ حضرت عمر نے اس کی مخالفت کی۔ یہ صرف بے بنیاد مفروضہ ہے اور اس پر کوئی دلیل نہیں ہے۔ اول تو یہ کسی دلیل سے ثابت نہیں ہے کہ آپ امر خلافت کے بارے میں لکھوانا چاہتے تھے۔ اور اگر آپ بالفرض امر خلافت کے بارے میں لکھوانا چاہتے تھے تو یہ کیسے لازم آیا کہ آپ حضرت علی کی خلافت کے بارے میں لکھوانا چاہتے تھے یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ آپ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کے بارے میں لکھوانا چاہتے ہوں۔ اور قرائن سے یہی ثابت ہے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو حج میں اپنا خلیفہ بنایا اور حضور کی زندگی میں حضرت ابوبکر کی قیادت اور امامت میں مسلمانوں نے فریضہ حج ادا کیا، دو بار آپ نے حضرت ابوبکر کی اقتداء میں نماز کا کچھ حصہ پڑھا ایک بار جب بنو عمرو بن عوف کی صلح کے لیے تشریف لے گئے تھے تو عصر کی نماز کا کچھ حصہ حضرت ابوبکر کی اقتداء میں پڑھا اور جب حضرت ابوبکر کو علم ہوا تو وہ پیچھے آگئے اور باقی نماز آپ نے پڑھائی[1] اور دوسری بار پیر کا دن تھا جب آپ کا وصال ہوا اس دن صبح کی نماز آپ نے حضرت ابوبکر کی اقتداء میں پڑھی، یہ آپ کی دنیا میں آخری نماز تھی[2] آپ نے اپنی آخری علالت میں حضرت عائشہ اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہما کے پیہم منع کرنے کے باوجود با اصرار فرمایا: مروا ابابکر ان یصلی بالناس[3] " ابوبکر سے کہو کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں" اور ایام علالت میں حضرت ابوبکر نے سترہ نمازیں پڑھائیں[4]

---

[1] امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۰۶۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۳ ص ۸۳ مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[3] امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۹۱ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[4] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۳ ص ۹۶ مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے برقرار رکھا، گویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قول، فعل اور تقریر، ثبوت حدیث کے تینوں طریقوں سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی امامت ثابت ہے اور جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا تو حضرت ابوبکر ہی مسلمانوں کے امام تھے اور آپ رفیق اعلیٰ سے اس حال میں واصل ہوئے کہ مسلمانوں کو حضرت ابوبکر کی امامت کے سپرد کر چکے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت علی نے حضرت ابوبکر کے انتخاب کے وقت فرمایا: ہم اپنی دنیا کی امامت کے لیے اس شخص پر راضی ہو گئے جس کی ہمارے دین میں امامت پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم راضی ہو چکے تھے۔ [۱]

حضرت ابوبکر کے استخلاف پر سب سے واضح اور روشن قرینہ یہ حدیث ہے:

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن عائشة قالت قال لی رسول الله صلی الله علیه وسلم فی مرضه ادعی لی ابا بکر اباك واخاك حتی اکتب کتابا فانی اخاف ان یتمنی متمن ویقول انا اولی ویابی الله والمؤمنون الا ابا بکر [۲]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی علالت میں فرمایا: اپنے باپ ابوبکر کو اور اپنے بھائی کو میرے پاس بلاؤ تاکہ میں انہیں (امر خلافت) لکھ کر دے دوں، کیونکہ مجھے خدشہ ہے کہ کوئی تمنا کرنے والا (خلافت کی) تمنا کریگا اور کہے گا کہ میں زیادہ مستحق ہوں اور اللہ اور مسلمان ابوبکر کے سوا کسی کو نہیں مانیں گے۔!

اس حدیث کو امام بخاری نے دو جگہ روایت کیا ہے، کتاب المرضیٰ میں [۳] اور کتاب الاحکام میں [۴]۔

جو لوگ صحیحین کی اس روایت (حدیث قرطاس) کی وجہ سے حضرت عمر پر اعتراض کرتے ہیں انہیں صحیحین کی اس روایت پر بھی ٹھنڈے دل سے غور کرنا چاہیے۔

عن علی بن ابی طالب رضی الله عنه ان رسول الله صلی الله علیه وسلم طرقه وفاطمة بنت النبی صلی الله علیه وسلم لیلة فقال الا تصلیان فقلت یا رسول الله انفسنا بید الله فاذا شاء ان یبعثنا بعثنا فانصرف حین قلت ذلك ولم یرجع

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں ایک رات نبی صلی اللہ علیہ وسلم میرے اور حضرت فاطمہ بنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور فرمایا کیا تم نماز نہیں پڑھتے! میں نے کہا یا رسول اللہ! ہماری جانیں اللہ کے قبضہ میں ہیں جب وہ ہمیں اٹھانا چاہتا ہے تو اٹھا دیتا ہے! جب میں نے یہ کہا تو نبی صلی اللہ علیہ

---

[۱] حافظ ابو عمر یوسف بن عبد اللہ بن عبد البر مالکی متوفی ۴۶۳ھ، الاستیعاب علی ہامش الاصابہ ج ۳ ص ۱۷۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت ۱۳۹۸ھ

[۲] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۲۷۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[۳] امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۸۴۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[۴] صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۰۷۲، ۱۰۷۱

الی شیئا ثم سمعتہ وھو مول یضرب فخذہ وھو یقول وکان الانسان اکثر شیء جدلا۔ [1]

وسلم واپس لوٹ گئے اور مجھے کوئی جواب نہیں دیا پھر میں نے سنا جب آپ پیٹھ پھیر کر جا رہے تھے تو اپنی ران پر ہاتھ مارتے ہوئے فرما رہے تھے: "انسان سب سے زیادہ بحث کرنے والا ہے۔"

---

[1] امام ابو عبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۵۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

ماہنامہ ضیائے حرم

# فاروق اعظم نمبر



مرتبین

جسٹس پیر محمد کرم شاہ الازہری

ڈاکٹر خواجہ عابد نظامی

# حدیثِ قرطاس

تحریر

مولانا محمود احمد رضوی

مسئلہ قرطاس پر غور و فکر کے لیے ضروری ہے کہ پہلے اصل واقعہ کو سمجھ لیا جائے یہاں ہم اس واقعہ سے متعلق دو روایتیں پیش کرتے ہیں جس سے اصل صورت حال واضح ہوتی ہے۔

عن عبد اللہ بن عباس قال لما حضر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وفی البیت رجال فیہ عمر ابن الخطاب قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اکتب لکم کتابا لا تضلوا بعدہ قال عمر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قد غلب علیہ الوجع وعندکم القرآن حسبنا کتاب اللہ فاختلف اہل البیت فاختصموا منہم من یقول قربوا یکتب لکم النبی صلی اللہ علیہ وسلم کتابا لن تضلوا بعدہ ومنہم من یقول ما قال عمر النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ قوموا عنی۔

ترجمہ

جب حضور کی وفات کا وقت قریب آیا تو دولت خانہ نبوی میں لوگ جمع تھے جن میں حضرت عمر بن الخطاب بھی تھے حضور نے فرمایا کہ آؤ تم کو ایسی تحریر لکھ دوں جس کے بعد تم گمراہ نہ ہوگے۔ تو حضرت عمرؓ نے کہا حضور کو اس وقت

بیماری کی تکلیف زیادہ ہے تمہارے پاس قرآن ہے اور قرآن ہمارے واسطے کافی ہے پس گھر والوں نے اختلاف کیا بعض کہتے تھے کہ سامان کتابت حضور کے پاس رکھ دو تاکہ وہ تمہارے لیے ایسی تحریر لکھ دیں کہ جس کے بعد تم گمراہ نہ ہو گے اور بعض وہی بات کہتے تھے جو حضرت عمر نے کہی تھی پس جب ان کا اختلاف زیادہ ہوا اور باتیں بڑھیں تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے پاس سے اُٹھ جاؤ۔ (بخاری)

دُوسری روایت یہ ہے۔

عن سعید ابن جبیر قال قال ابن عباس یوم الخمیس وما یوم الخمیس اشتد برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وجعہ فقال ایتونی بکتاب اکتب لکم کتاباً لن تضلوا بعدہ ابداً فتنازعوا ولا ینبغی عند نبی تنازع فقالوا ما شانہ اھجر استفھموہ فذھبوا یردون عنہ فقال دعونی انا فیہ خیر مما تدعونی الیہ واوصاھم بثلاث قال اخرجوا المشرکین من جزیرۃ العرب واجیزوا الوفد بنحو ما کنت اجیزھم وسکت عن الثالثۃ او قال فنسیتھا۔

(بخاری جلد دوم)

سعید ابن جبیر سے روایت ہے کہ حضرت ابن عباس نے کہا جمعرات کا دن اور کیسا جمعرات کا دن کہ اس دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درد زیادہ ہوگیا۔ آپ نے فرمایا (سامان کتابت) میرے پاس لاؤ تاکہ تمہارے لیے ایسی تحریر لکھ دوں کہ جس کے بعد تم کبھی گمراہ نہ ہو گے پس حاضرین نے اختلاف کیا اور کسی پیغمبر کے پاس تنازع مناسب نہیں پس بعض نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کیا ہے کیا جدائی کا وقت قریب آگیا ہے آپ سے دریافت تو کر لو پس وہ معاملہ کتابت کو آپ پر دوبارہ پیش کرنے لگے اس پر آپ نے فرمایا مجھے چھوڑ دو کیونکہ میں جس حالت میں ہوں (مراقبہ حق میں) وہ اس سے بہتر ہے جس کی طرف تم مجھے بلاتے ہو۔ آپ نے تین باتوں کی وصیت فرمائی۔

(۱) مشرکین کو جزیرہ عرب سے نکال دو (۲) وفود کو اسی طرح انعام دیا کرو جیسے میں دیا کرتا ہوں تیسری بات سے سعید ابن جبیر چپ رہے یا ابن جبیر تو بیان کر دی اور میں اس کو بھول گیا۔ (بخاری و مسلم)

## جو بات لکھوانا چاہتے تھے اس کی کیا حیثیت تھی؟

واقعہ قرطاس کی یہ دو روایتیں اصل واقعہ کی تفصیل و تشریح کے لیے ہم نے نقل کی ہیں اب جو امور اس سلسلہ میں قابل غور و فکر ہیں۔ وہ بیان کئے جاتے ہیں۔ قارئین کرام تعصب سے بالاتر ہو کر بغور مطالعہ فرمائیں۔

واقعہ قرطاس کا یہ پہلو بھی قابل غور ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جو بات لکھوانا چاہتے تھے اس کی کیا حیثیت تھی؟ کیا وہ کوئی ایسی بات تھی جو آپ کے فرائض نبوت میں سے تھی۔ اور جس کے اظہار کے بغیر دین نامکمل رہ جاتا تھا؟ واقعہ قرطاس کی روایات پر غور کرنے سے واضح ہوتا ہے جو بات حضور لکھوانا چاہتے تھے اس کی یہ حیثیت نہ تھی جس کے دلائل یہ ہیں۔

**اوّل**:۔ یہ ایک اصولی بات ہے کہ انبیاء کرام خدا کی طرف سے جن امور کی تبلیغ کے لیے مبعوث ہوں اور جس بات کی تبلیغ ان کا فرض نبوت ہو وہ اس میں قطعاً" حتماً" کسی حال میں کوتاہی نہیں کر سکتے حضورؐ کو حکم تھا:۔

يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنزِلَ إِلَيْكَ مِن رَّبِّكَ وَإِن لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهُ وَاللَّهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ۔ (القرآن)

اے نبی خدا کی طرف سے جو احکامات آئیں ان کی تبلیغ فرماؤ۔ اگر ایسا نہ کیا تو تم نے اپنا فرض نبوت ادا نہ فرمایا اور اللہ لوگوں سے آپ کی حفاظت فرماتا ہے۔

یہ آیت بتاتی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم احکام الٰہیہ کی تبلیغ میں کوتاہی نہیں فرما سکتے تو اگر یہ تحریر دین کی نہایت ہی اہم ضروری بات پر مشتمل ہوتی تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ضرور اس کو لکھوا دیتے خواہ کوئی کتنی ہی مخالفت کیوں نہ کرتا۔

**دُوم**:- اگر یہ کہا جائے کہ حضرت عمرؓ نے سامانِ کتابت پیش نہیں ہونے دیا تو یہ بات بالکل ظاہر ہے کہ حضور اکرم نے سامان کتابت لانے کا حکم صرف حضرت عمر کو نہیں دیا تھا بلکہ تمام حاضرین کو دیا تھا کیونکہ اِءْتُوْنِیْ جمع کا صیغہ ہے جو یہ بتا رہا ہے کہ جیسی اس حکم کی تعمیل کی ذمہ داری حضرت عمر پر آتی تھی۔ اسی قدر ان تمام حاضرین مجلس پر آتی تھی جس میں حضرت علی بھی شامل تھے بلکہ حضرت علی پر اس کی ذمہ داری سب سے زیادہ آتی تھی کیونکہ بزعم شیعہ یہ تحریر انہیں کی خلافت سے متعلق تھی۔ اور دولت خانہ نبوی میں کتابت وحی کا کام بھی انہیں کے سپرد تھا لہٰذا ان کا فرض تھا کہ وہ سامان کتابت بحضورِ نبوی پیش کر دیتے مگر انہوں نے بھی نہ کیا بلکہ حاضرین میں سے کسی نے بھی سامان کتابت پیش نہ کیا۔ البتہ بعض نے حضور سے کئی بار یہ پوچھا کہ ہم سامان کتابت پیش کر دیں جس سے یہ واضح ہوتا ہے کہ اگر عدم تعمیل حکم کا الزام حضرت عمر پر آتا ہے تو حضرت علیؓ پر بھی آئے گا بلکہ تمام وہ طعن اور الزامات جو شیعہ حضرات عمر پر قائم کرتے ہیں وہ سب کے سب تمام حاضرین مجلس پر قائم ہوں گے اور حضرت علی نہیں بچیں گے۔

**سُوم** اگر یہ کہا جائے کہ حضرت علیؓ (معاذ اللہ) ایسے بزدل تھے کہ حضرت عمرؓ کی موجودگی میں ایسا نہ کر سکتے تھے تو یہ ظاہر ہے کہ یہ واقعہ جمعرات کے دن کا ہے حضورؐ کا وصال پیر کے دن ہُوا حضرت علیؓ اس مدت میں جب کہ حضرت عمرؓ نہ ہوتے تحریر لکھواتے یا حضور ہی لکھوا دیتے۔

**چہارم** :- اگر یہ کہا جائے کہ معاذ اللہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بھی حضرت عمرؓ سے ڈر گئے تھے اور تحریر نہ لکھوا سکے تو اوّل تو یہ بات وہی کہہ سکتا ہے جو اعلیٰ درجہ کا منافق ہو ایک مسلمان تو ایک لمحہ کے لیے بھی یہ تصوّر نہیں کر سکتا کہ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم دین کی نہایت ضروری بات کسی سے ڈر کر نہ بیان کریں اور اگر نبی کے متعلق ایسا مان لیا جائے تو پھر تو نبوت ایک کھیل ہو جائے گی اور سارا دین ہی نا قابل اعتبار قرار پائے گا کہ نامعلوم نبی اکرم نے (معاذ اللہ) کتنے احکام ربانی خوف کی وجہ سے اُمّت تک نہیں پہنچائے کیا یہ بات کسی کی عقل میں آسکتی ہے کہ وہ رسول جس نے مخالفوں کی

بھیڑ میں توحید کا اعلان کیا اور تلواروں کی جھنکاروں میں حق کا اظہار فرمایا اور باطل کا ابطال کیا وہ حضرت عمرؓ سے ڈر جائے کہ اپنی امت کے لیے ایسی ضروری تحریر نہ لکھوائے۔

## پنجم

یہ بھی ظاہر ہے کہ حاضرین کا اختلاف کرنا بھی حضور کو دین کی کسی اہم بات کی تبلیغ سے نہیں روک سکتا کیونکہ جب حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے سامان کتابت لانے کا حکم فرمایا تو حاضرین میں سے کسی نے بھی حضور سے بحث و تکرار نہیں کی۔ کسی ایک نے بھی حضور سے یہ نہیں کہا کہ آپ تحریر کا ارادہ ملتوی فرما دیں جو بحث و تکرار ہوئی وہ آپس میں ہوئی ایک فریق تحریر لکھوانے کے حق میں تھا اور دوسرے کی رائے یہ تھی کہ حضور اس وقت تکلیف میں ہیں

اس لیے تحریر کی تکلیف نہ دی جائے ظاہر ہے کہ اگر حضور چاہتے تو حاضرین کے آپس میں اختلاف کرنے کے باوجود سامان کتابت لانے کا حکم دوبارہ فرما دیتے اور اگر حضور تحریر کا دوبارہ ارادہ فرمالیتے ہیں تو کس میں طاقت تھی کہ وہ آپ کو روک سکتا مگر حضور نے دوبارہ تحریر کا ارادہ ہی نہیں فرمایا کیا نبی جس بات کی تبلیغ کے لیے مبعوث ہوا۔ اس کو محض حاضرین میں سے چند افراد کے اختلاف کرنے کی وجہ سے ترک کر سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔

## ششم

جب حاضرین میں سامان کتابت پیش کرنے میں جھگڑا ہوا تو حضرت عمر کے حسبنا کتاب اللہ کہنے کے بعد حاضرین مجلس میں سے بعض نے معاملہ کتابت کو دوبارہ حضور پہ پیش کیا حضور چاہتے تو اس وقت بڑی آسانی سے تحریر لکھوا سکتے تھے۔ مگر آپ نے نہ لکھوائی۔

## ہفتم

واقعہ قرطاس سے تین ماہ قبل حجۃ الوداع کے موقع پر آیت الیوم اکملت لکم دینکم نازل ہو چکی تھی یعنی دین کی تکمیل تو تین ماہ قبل ہو چکی تھی اور امت کو گمراہی سے بچانے والے جس قدر امور تھے۔ وہ سب بیان ہو چکے تھے اور آیت الیوم اکملت لکم دینکم

نے یہ بتا دیا تھا کہ اب دین کامل و مکمل ہو گیا اب کسی حکم کی تبدیلی، منسوخ کمی و بیشی نہیں ہو سکتی یعنی اس کے نزول کے بعد دین کی کوئی ایسی بات باقی نہیں رہی تھی جو کتاب و سنت میں نہ آ گئی ہو۔

اور حضور نے اس کی تبلیغ نہ فرما دی ہو تو اب اگر یہ مانا جائے کہ جو بات حضور لکھوانا چاہتے تھے وہ دین کی ایسی ضروری بات تھی کہ جس کے بغیر دین مکمل نہیں ہو سکتا تھا تو پھر تو تکمیل دین کا اعلان صحیح قرار نہیں پائے گا اور آیت الیوم اکملت لکم دینکم کی تکذیب ہو جائے گی۔ لہٰذا یہ ماننا پڑے گا کہ آیت الیوم اکملت لکم دینکم کے نزول اور دین کی تکمیل و تبلیغ کے بعد جو بات حضور لکھوانا چاہتے تھے وہ امور بطور تاکید ہی لکھوانا چاہتے تھے۔

اور ان کی حیثیت صرف یہ تھی جیسے کوئی بزرگ کسی جگہ سے یا دنیا سے رخصت ہوتے وقت اپنے متعلقین کو چند اہم امور کی طرف توجہ دلاتا ہے۔ سو ایسا ہو بھی گیا حضور نے اپنی حیات کے انہی ایام میں بیان فرمائے وہ وہی ہیں جن کا ذکر کسی نہ کسی طرح پہلے ہی سے کتاب و سنت میں آ چکا ہے۔

## حضورؐ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کیا تحریر کرانا چاہتے تھے؟

یہاں یہ امر بھی قابل غور ہے کہ :۔

(۱) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جن امور کے لکھوانے کے لیے سامان کتابت طلب فرمایا تھا وہ کیا تھے؟

(۲) اور جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حسبنا کتاب اللہ کہا تو اس کے بعد بھی حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان امور کو لکھوایا یا زبانی ارشاد فرمایا۔

تو صحیح روایتوں سے بلکہ خود اسی روایت سے جس سے واقعہ قرطاس مذکور ہے اسی میں یہ بھی ہے کہ پھر آپ نے اوصاھم بثلاث قال اخرجوا المشرکین من

جزیرۃ العرب و اجیزو الوفد بنحو

ما کنت اجیزھم و سکت عن الثالثۃ او قال نسیتھا

(مصری) بخاری جلد ۲ ص۶۵

تین باتوں کی وصیت فرمائی۔ اول مشرکین کو جزیرہ عرب سے نکال دو۔ وفود کو اسی طرح انعام دو جس طرح میں دیا کرتا تھا تیسری وصیت سے سعید ابن جبیر چپ رہے یا انہوں نے تو بیان کر دی مگر میں بھول گیا۔

لیکن یہ تیسری وصیت جس کو راوی حدیث بھول گئے ہیں وہ موطا امام مالک بلکہ بخاری مصری جلد ۲ صفحہ نمبر ۶۶ سے معلوم ہو جاتی ہے جس کے الفاظ یہ ہیں۔

کان اخر ما تکلم بہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان قال قاتل اللہ الیھود والنصاریٰ اتخذوا قبور انبیاءھم مساجد۔

حضور نے اپنی زندگی پاک میں سب سے آخری کلام یہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ یہود و نصاریٰ کو قتل کرے انہوں نے انبیاء کرام کی قبروں کو سجدہ گاہ بنا لیا ہے۔

تو جب وہ امور خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے زبانی ارشاد فرما دیئے تو اب حضرت عمر پر یہ الزام کیسے قائم ہو سکتا ہے کہ انہوں نے ایک ایسی ضروری بات نہیں لکھی جو امت کو گمراہی سے بچاتی

پس جب واقعہ قرطاس کی روایت میں یہ تصریح ہے کہ جن امور کے لکھوانے کے لیے حضور اکرم نے دوات قلم طلب فرمایا تھا وہی امور آپ نے زبانی بیان فرما دیئے تو ایسی صورت میں جناب فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر کسی طعن کی گنجائش ہی نہیں رہتی۔

شیعہ یہ بھی کہتے ہیں کہ حضور حضرت علی کی خلافت کے متعلق تحریر لکھوانا چاہتے تھے حالانکہ اس کی تصریح کسی صحیح و معتبر روایت میں نہیں ملتی۔ لہٰذا یہ محض ان کا ایک دعویٰ ہے جو بلا دلیل ہے۔ البتہ بخاری و مسلم کی حدیثوں سے یہ ضرور واضح ہوتا ہے کہ حضور حضرت صدیق اکبرؓ کی خلافت کے متعلق تحریر لکھوانے کا ارادہ رکھتے تھے جس کا مضمون یہ ہے کہ حضور نے اپنے مرض وفات میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے

فرمایا۔

اُدعی لی ابا بکرٍ واخاکِ حتی اکتب کتاباً فانی اخافُ ان یتمنیٰ متمن ویقولُ قائلٌ انا ولا ویابیٰ اللہ والمومنون الا ابا بکرٍ بخاری ومسلم

(مشکوٰۃ باب المناقب ابوبکر)

اپنے باپ اور بھائی کو میرے پاس بلاؤ تاکہ میں ایک تحریر لکھ دوں۔ کیونکہ مجھے خوف ہے کہ کوئی تمنا کرنے والا تمنا کرے اور کہنے والا کہے کہ میں خلافت کا مستحق ہوں اور اللہ تعالیٰ اور مومنین دونوں انکار کرتے ہیں۔ ابوبکر کے سوا کسی دوسرے شخص کی خلافت سے۔

## وحیٔ خداوندی یا اجتہادِ نبوی

اس موقع پر ایک سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تحریر لکھوانے کا ارادہ وحی خداوندی کے ماتحت فرمایا تھا یا اپنے اجتہاد کے ماتحت میرے نزدیک صحیح یہ ہی ہے کہ حضور نے تحریر لکھوانے کا ارادہ اپنے اجتہاد کے ماتحت فرمایا تھا کیونکہ اگر آپ کا یہ ارادہ وحیٔ الہی کے مطابق ہوتا تو تحریر لکھوانا آپ کا فرض نبوت قرار پاتا اور نبی اپنے فرض نبوت میں کوتاہی نہیں کرسکتا۔ لہٰذا آپ حکم الہٰی کے ماتحت بہرصورت تحریر لکھواتے رہے حاضرین یا حضرت عمرؓ تو حضور ان کو صاف صاف فرما سکتے تھے کہ میری علالت اس تحریر کی راہ میں رکاوٹ نہیں بن سکتی تم میری ناسازگی طبع کا خیال کرکے تحریر نہ لکھوانے کا مشورہ دے رہے ہو مگر یہ تحریر تو حکم خداوندی ہے۔

یہ بہرصورت لکھوائی جائے گی لیکن واقعہ یہ ہے کہ حضور نے تحریر نہ لکھوائی لہٰذا یہ ماننا پڑے گا۔

کہ حضور کا تحریر لکھوانے کا ارادہ فرمانا اجتہاد پر مبنی تھا۔ اور پھر اس کو ملتوی فرما دینا بھی اجتہاد ہی پر مبنی تھا۔

# لفظ ہجر کی تحقیق اور یہ لفظ کس نے کہا؟

واقعہ قرطاس سے حضرات شیعہ حضرت عمر پر جو الزامات قائم کرتے ہیں ان میں سب سے اہم اور سب سے شدید الزام ان کا یہ ہے کہ جب حضور نے سامان کتابت لانے کا حکم دیا تو حضرت عمرؓ نے کہا۔

"أهجر" شیعہ کہتے ہیں کہ ہجر کے معنی یہاں صرف ہذیان کے ہیں اور یہ لفظ حضرت عمرؓ نے رسول کریمؐ کی شان میں کہہ کر آپ کی سخت وشدید توہین کی ہے جواب یہ ہے کہ اول تو یہ ہی غلط اور افترا محض ہے کہ لفظ ہجر حضرت عمرؓ نے کہا۔ بخاری میں یہ حدیث سات جگہ آئی ہے مگر کہیں بھی یہ لفظ حضرت عمر سے منقول نہیں۔ بلکہ قالوا جمع کے صیغہ کے ساتھ ہے جس کا ترجمہ یہ ہے" یہ لفظ لوگوں نے کہا مگر کس نے کہا؟

کسی بھی صحیح و معتبر روایت میں اس کا نام مذکور نہیں البتہ شارحین نے اپنے قیاس سے کام لیا ہے کسی نے لکھا یہ قول اس جماعت کا ہے جو تحریر لکھوانے کے حق میں تھی اور کسی نے لکھا کہ کچھ لوگ نو مسلم تھے ان کا یہ مقولہ ہے غرض کہ حضرت عمر کی طرف اس قول کو منسوب کرنا بالکل بے اصل اور بے بنیاد ہے چنانچہ ایک عرصہ سے مجتہدین شیعہ اس تلاش میں سرگرداں ہیں کہ کوئی ایسی روایت مل جائے جس سے یہ ثابت ہو سکے کہ یہ لفظ حضرت عمر کا مقولہ تھا مگر نہیں ملی اور انشاء اللہ العزیز قیامت تک یہ ثابت نہیں کیا جا سکتا کہ حضرت عمرؓ نے لفظ ہجر کہا تھا۔ لہذا جب حضرت عمر کا لفظ ہجر کہنا ثابت ہی نہیں تو ان پر الزام کیسا؟

دوم هَجَرَ، يَهْجُرُ باب نَصَرَ يَنْصُرُ کے وزن پر لازم و متعدی دونوں طرح مستعمل ہے۔

(۱) جب یہ متعدی استعمال ہو تو ھجران سے مشتق ہوگا۔ اور اس کے معنی کسی چیز کے چھوڑ دینے کے ہوں گے۔

(۲) اور جب یہ لفظ لازم استعمال ہو تو اس وقت اس کے معنی بلا ارادہ بات کرنے کے ہوں گے خواہ نیند میں آدمی بات کرے یا غلبہ مرض کی وجہ سے بے اختیار زبان

سے جملے نکالے جس کو ہذیان کہتے ہیں۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ یہاں لفظ ہجر کے کیا معنی ہیں اور کون سے معنی یہاں اولیٰ ہیں تو حدیث پر غور کرنے سے یہ بات واضح ہوتی ہے۔ یہاں ہجر کے معنی ہذیان کے نہیں بلکہ جدائی کے ہیں چنانچہ یہ لفظ بمعنی جدائی قرآن مجید میں بھی استعمال ہوا ہے۔

وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيلًا ط

اور عربی اشعار میں تو اس کثرت سے یہ لفظ جدائی اور فراق کے معنی میں آیا ہے کہ دوسرے معنی کی طرف ذہن ہی منتقل نہیں ہوتا۔

صراح وغیرہ کتب لغت میں ہے ہَجْرٌ ھجران جدائی کردن از نصر اسی لیے ابن حجر نے فتح الباری میں لکھا کہ اھجر فعل ماضی من الھجر بفتح الھاد سکون الجیم والمفعول محذوف ای الحیاۃ اور لغات حدیث کے امام صاحب مجمع البحار نے لکھا ان معناہ ھجرکم رسول اللہ من الھجر ضد الوصل یعنی ھجر کے معنی یہاں جدائی کے ہیں۔

لہٰذا آھجر استفہموہ کا ترجمہ یہ ہوا کہ حضور سے پوچھو تو کیا جدائی کا وقت قریب آگیا ہے؟ یعنی جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تحریر لکھوانے کا ارادہ فرمایا اور چونکہ یہ تحریر اسی مرض میں لکھوانی چاہی جس میں آپ کا وصال ہوا تو حالات کو دیکھ کر صحابہ کرام کے قلوب پر ایک بجلی سی گری اور ان میں سے کسی نے کہا آھجر استفہموہ حضور سے دریافت تو کرلو کیا جدائی اور فراق کا وقت قریب آگیا ہے کہ حضور آخری وصیت لکھوانا چاہتے ہیں) چنانچہ حاضرین میں سے کسی کا یہ کہنا کہ "استفہموہ" ، حضور سے پوچھو تو؟) یہ پوچھنے کا مضمون صاف اس امر پر قرینہ ہے کہ یہاں ہجر بمعنی ہذیان نہیں ہے کیونکہ جس کو ہذیان ہو جائے اس سے پوچھنا کیسا؟

## باب نمبر۴

# دفع الوسواس فی حدیث القرطاس

**حدیث نمبر۱:**

قَالَ بْنُ عَبَّاسٍ وَمَا يَوْمُ الْخَمِيْسِ اِشْتَدَّ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجْعُه‘ فَقَالَ اِئْتُوْنِيْ اَكْتُبْ لَكُمْ كِتَابًا لَّنْ تَضِلُّوْ بَعْدَه‘ اَبَدًا فَتَنَا زَعُوْ وَلَا يَنْبَغِيْ عِنْدَ نَبِيٍّ تَنَازُعٌ فَقَالُوْ مَا شَانُه‘ اَهَجَرَا اسْتَفْهِمُوْهُ فَذَهَبُوْا يَرُدُّوْنَ عَنْهُ فَقَالَ دَعُوْنِيْ اَنَا فِيْهِ خَيْرٌ مَّا تَدْعُوْ نَنِيْ اِلَيْهِ وَ اَوْمَا هُمْ بِثَلَاثٍ قَالَ اَخْرِجُوْا الْمُشْرِكِيْنَ جَزِيْرَةِ الْعَرَبِ وَاَجِيْزُوْا الْوَفْدَ بِنَحْوِ مَا كُنْتُ اَجِيْزُهُمْ وَسَكَتَ عَنِ الثَّلَاثَةِ اَوْ قَالَ فَنَسِيْتُهَا

(صحیح بخاری شریف جلد ثانی باب مرض النبی کتاب المغازی)

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا جمعرات کا دن اور کیسا عجیب وسخت دن کہ اس دن حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا درد بڑھ گیا۔ پس آپ نے سامان کتابت لانے کو کہا تا کہ

کچھ لکھ دوں۔ جس کے بعد بھی تم گمراہ نہیں ہو گے۔ حاضرین میں اختلاف ہو گیا۔ حالانکہ پیغمبر کی موجودگی میں نزاع نہیں ہونا چاہیے تھا۔ تو لوگوں نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا حالت ہے؟ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان سے کچھ بے ربط اور پریشان کلام نکلا ہے۔ لہذا آپ سے اُس کا مفہوم اچھی طرح معلوم کرلو۔ تو اس بنا پر انہوں نے دوبارہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش کیا۔ (اور وضاحت چاہی) اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں جس حالت میں ہوں وہ اس سے بہتر ہے جس کی طرف تم مجھے بلا رہے ہو۔ اور آپ نے انہیں تین وصیتیں کرنا شروع فرمائیں۔ (پہلی وصیت یہ کہ) مشرکین کو جزیرہ عرب سے نکال دو (دوسری یہ کہ) ایلچیوں کو اسی طرح انعام دینا جس طرح انعام دیا کرتا تھا۔ اور تیسری وصیت یا راوی حدیث سعید بن جبیر خاموش رہے اور بیان ہی نہ فرمائی یا بیان کی لیکن مجھے بھول گئی۔

حدیث نمبر۲:

عَنْ عُبَیْدُ اللّٰهِ بِنْ عَبْدِ اللّٰهِ بِنْ عَبَّاسٍ رضی الله عنهما قَالَ لَمَّا حُضِرَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ فِیْ الْبَیْتِ رِجَالٌ فِیْهِمْ عُمَرُ بِنْ الْخَطَابِ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلِمَّ اَكْتُبُ لَكُمْ كِتَابًا لَا تَضِلُّوْ بَعْدَهٗ فَقَالَ عُمَرُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ غَلَبَ عَلَيْهِ الْوَجَعُ وَعِنْدَ كُمُ الْقُرْاٰنُ حَسْبُنَا كِتَابُ اللّٰهِ فَا خْتَلَفَ اَهْلُ الْبَیْتِ فَاخْتَصَمُوْ مِنْهُمْ مَّنْ یَقُوْلُ قَرِّبُوْا یَكْتُبُ لَكُمُ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كِتَابًا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ یَّقُوْلُ مَا قَالَ عُمَرُ فَلَمَّا اَكْثَرُوْا اللَّغْوَا وَالاِخْتِلَافَ عِنْدَ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُوْمُوْا عَنِّیْ

ترجمہ: عبداللہ بن محمد اپنی اسناد کیساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے حدیث بیان کرتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کا وقت قریب آیا۔ اس وقت آپ کے دراقدس پر عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سمیت بہت سے افراد حاضر تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ سلم نے فرمایا میرے پاس سامان کتابت لاؤ۔ تاکہ تمہیں کچھ لکھ دوں جس کے بعد تم ہر گز گمراہ نہ ہو گے۔ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم سخت تکلیف میں ہیں اور تمہارے پاس اللہ کی کتاب قرآن ہے۔ وہ ہمیں کافی ہے۔ تو اس پر اہل بیت میں اختلاف رونما ہو گیا۔ ان میں سے ہمیں کافی ہے۔ تو اس پر اہل بیت میں اختلاف رونما ہو گیا۔ ان میں سے بعض نے کہا کہ سامانِ کتابت آپ کے نزدیک کر دو تا کہ تمہارے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کچھ لکھ دیں۔ جس کے بعد تم گمراہ نہیں ہو گے اور کچھ دیگر حضرات نے وہی کہا جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا تھا۔ جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حضور ان دونوں گروہوں کا شور و اختلاف بڑھ گیا تو آپ نے انہیں چلے جانے کو فرمایا۔

(بخاری شریف جلد دوم کتاب الطیب قول المریض)

مذکورہ دونوں حدیثوں سے مندرجہ ذیل چند امور صراحتاً ثابت ہوئے جن کی وجہ سے شیعہ صاحبان حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ پر حسب ذیل طعن کرتے ہیں۔

۱۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے قول آنحضرت کو رد کیا۔ حالانکہ آپ کا قول بحکم آیت کا مَا یَنطِقُ عَنِ الْهَوٰیٰ اِن هُوَ الا وحی یوحیٰ آپ کا قول سراسر وحی تھا۔ اور رد وحی کفر ہے۔

۲۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے قول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ہذیان سے تعبیر کیا۔ آپ کی طرف سے ہذیاں اور بد حواسی کی نسبت کی اور آنحضرت علیہ الصلوٰۃ

والسلام کی طرف ایسے الفاظ منسوب کرنا کمال گستاخی اور بے ادبی ہے بلکہ کفر کے نزدیک ہے۔

۳۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور رفع صوت کیا جو قرآن پاک کی اس آیت کے خلاف ہے۔

لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ لہذا اس طرح بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ بے ادبی کے مرتکب ہوئے۔

۴۔ وصیت میں رکاوٹ ڈال کر حق اُمت تلف کیا۔ وصیت لکھی جاتی تو اُمت کی بھلائی ہوتی۔ یہ چار طعن ہیں جو حدیث قرطاس کے ضمن میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ پر کئے گئے کیونکہ بزعم شیعہ یہ تحریر انہی کی خلافت کے متعلق تھی۔ یعنی حضرت علی کی خلافت کے بارے

بخاری شریف میں یہ حدیث باختلاف الفاظ متعدد جگہ مذکور ہے اور یہ حدیث جتنے طرق سے مروی ہے سب میں آخری روای عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ ہیں۔ جس وقت کا یہ واقعہ بیان کیا جاتا ہے۔ اُس وقت ان کی عمر تیرہ (۱۳) سال کی تھی۔ کیونکہ آپ ہجرت سے تین سال پہلے پیدا ہوئے۔ تیرہ سال کے نابالغ بچے کی اکیلی شہادت کب قابل قبول ہو سکتی ہے۔ واقعہ وہ ایسا جانکاہ سرکار دو عالم کی مرض الموت کا۔ جبکہ حضور کے آخری وقت میں تمام صحابہ کرام اور اہل بیت عظام رسول کا موجود ہونا ضروری ہے۔

از من محالات سے ہے کہ ایسے نازک وقت میں یہ سب لوگ موجود نہ ہوں پھر جب ان اکابر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے جن میں حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی شامل ہیں کوئی بھی اس واقعہ کی روایت نہیں کرتا۔ تو ایک نابالغ بچے کی شہادت کس طرح قابل سماعت ہو سکتی

ہے۔اور چھوٹے بچوں کو وہاں جگہ ملنی مشکل ہوتی ہے۔تو روایت کے لحاظ سے یہ حدیث صرف عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ مروی ہونے کے باعث جو اس وقت بالغ بھی نہ تھے نا قابل اعتبار ہے۔تو اس روایت کے بل پر شیعہ صاحبان کے اسقدر ہوائی قلعے تعمیر کر کے حضرت عمر جیسے ذیشان جلیل القدر خلیفہ کے خلاف الزام قائم کرنا کیا وقعت رکھتا ہے۔

## امر اول:

واقعہ قرطاس کی یہ دو روایتیں اصل واقعہ کی تفصیل وتشریح کیلیے ہم نے نقل کی ہیں۔ اب جو امور اس سلسلہ میں قابل غور وفکر ہیں وہ بیان کیے جاتے ہیں۔

قارئین! تعصب سے بالاتر ہو کر بغور مطالعہ فرمائیں۔

**ایتونی بقرطاسٍ** سے جو بات حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام لکھوانا چاہتے تھے۔ اُس کیا حیثیت تھی؟ کیا وہ کوئی ایسی بات تھی جو آپ کے فرائض نبوت میں سے تھی جس کے اظہار کے بغیر دین نامکمل رہ جاتا تھا۔حدیث قرطاس پر غور وفکر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ بات حضور لکھوانا چاہتے تھے۔اس کی یہ حیثیت نہ تھی۔

ا۔ یہ مسلمہ فریقین بات ہے کہ انبیاء کرام خدا کی طرف سے جن احکام کی تبلیغ کیلیے مبعوث ہوں جس بات کی تبلیغ اُن کا فرض نبوت ہو وہ اس میں قطعاً کسی حال میں کوتاہی نہیں کرسکتے۔فرمانِ خداوندی

يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسٰلَتَهٗ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ

ترجمہ: اے رسول خدا کی طرف سے جو احکامات آئیں ان کی تبلیغ فرماؤ اگر ایسا نہ کیا تو تم نے اپنے فرض نبوت ادا نہ کیا اور اللہ تجھ کو بچائے گا لوگوں سے۔اس فرمان الٰہی سے ثابت ہوا

کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام احکام الٰہیہ کی تبلیغ میں کوتاہی نہیں فرما سکتے۔ اگر یہ تحریر دین کی نہایت اہم بات تصور ہوتی تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ضرور اس کو لکھوا دیتے۔ خواہ کوئی کتنی ہی مخالفت کیوں نہ کرتا۔

۲۔ بعض شیعہ صاحبان یہ کہتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ائتونی بقرطاس فرمایا تو آپ کے اہل بیت اس ارشاد پر عمل کرنے کیلئے تیار تھے لیکن جب عمر رضی اللہ عنہ کا رویہ دیکھا تو ان سے ڈرتے ہوئے تعمیل نہ کر سکے اور سامان کتابت بارگاہ نبوی میں پیش نہ کر سکے۔

جواب یہ حیلہ شیعہ حضرات کا اہل بیت کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے حضور انتہائی گستاخی اور بے ادبی کا پلندہ ہے۔ اہل بیت میں اس وقت شیر خدا حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی بنفس نفیس موجود تھے۔ تو گویا حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بھی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے ڈر سے سامان کتابت پیش نہ کیا۔ اس سے یہ نتیجہ نکلا کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ مخلوق سے ڈر کر خالق اور اس کے محبوب پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام کے احکام و ارشادات کی اتباع چھوڑ دیا کرتے تھے تو کیا یہ نافرمانی تو نہیں؟

۳۔ اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بوجہ (خوف عمر رضی اللہ عنہ) حضرت عمر کی موجودگی میں سامان کتابت نہ لا سکے تھے تو یہ ظاہر ہے کہ یہ واقعہ جمعرات کے دن کا ہے اور اس کے بعد حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام چار دن تک اس دار فانی میں قیام پذیر رہے اور سب لوگ اپنے گھروں کو جا چکے تھے۔ صرف دو شخص بارگاہ رسالت میں حاضر رہے۔ ایک حضرت علی رضی اللہ عنہ اور دوسرے فضل بن عباس رضی اللہ عنہ۔

(ملاحظہ ہو حیات القلوب باقر مجلسی)

حضرت امیر المومنین و فضل پسر عباس ازاں مرض از حضرت جدا نشدند و پیوستہ در خدمت آنحضرت بودند

ترجمہ: حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور فضل بن عباس رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اس بیماری کے دوران آپ سے جدا نہیں ہوئے اور لگاتار خدمت اقدس میں حاضر رہے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا وصال پیر کے دن ہوا۔ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ اس مدت میں جبکہ حضرت عمر نہ ہوتے۔ تحریر لکھوا لیتے یا حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہی لکھوا دیتے اگر یہ کہا جائے کہ معاذ اللہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ڈر گئے تھے اور تحریر نہ لکھوا سکے۔ مگر یہ بات تو بے ایمان منکر قرآن کے دل میں ہی آسکتی ہے۔ اگر نبی کے متعلق ایسا مان لیا جائے تو پھر سارا دین ہی ناقابل اعتبار ہو جائیگا۔ کہ نامعلوم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کتنے احکام الٰہیہ بوجہ خوف اُمت تک نہیں پونہچائے یہ بات کسی مسلمان کے ذہن میں نہیں آسکتی۔ خاص کر وہ رسول جس نے کافروں بت پرستوں کے انبوہ در انبوہ میں توحید کا اعلان کیا۔ تلواروں کی جھنکاروں میں حق کا اظہار فرمایا۔

نوع انسانی کی ہدایت کی خاطر رسول خدا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اسلام کے پودے کو اپنے اقربا کے خون اور اپنے دانتوں کے خون اور اپنے خون کی قربانیوں سے آب پاشی کر کے سایہ ور بنایا۔ وہ ہستی حضرت عمر سے ڈر جائے کہ اپنی اُمت کیلئے ایسی تحریر نہ لکھوا سکے۔ یہ بات تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منصب جلیلہ کے بھی خلاف ہے۔ فرمان خداوندی

الَّذِیْنَ یُبَلِّغُوْنَ رِسٰلٰتِ اللّٰهِ وَیَخْشَوْنَهٗ وَلَا یَخْشَوْنَ اَحَدًا اِلَّا اللّٰهَ ط

ترجمہ: اس آیت شریفہ نے بتلا دیا کہ جن پاک ہستیوں پر تبلیغ حق کا مدار ہے۔ وہ اللہ رب العزت کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے۔ (پارہ ۲۲ سورہ احزاب حقیقت حال)

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے جب حَسْبُنَا کِتَابُ اللّٰهِ کہا تو اس

وقت حاضرین کے دوگروہ بن گئے۔ایک گروہ کا اس بارے میں یہ خیال تھا۔کہ فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا یہ کہنا درست اور برمحل ہے کیونکہ قرآن پاک ہمارے پاس موجود ہے۔واقعہ قرطاس سے تین ماہ قبل حجۃ الوداع کے موقع پر آیت اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُم آج تمہارا دین کامل بلکہ اکمل ہوگیا ہے۔تو پھر حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ایسی نازک حالت شدت مرض میں تکلیف میں ڈالنا شیدایان ذات والا کو مناسب نہیں ہے۔حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت مرض موت کی حالت ایسی ہے کہ آپ سخت تکلیف میں ہیں۔اور اس شدید تکلیف میں آپ نے جو کاغذ قلم منگوانے کا ارشاد فرمایا ہے وہ محض اُمت پر شفقت کیخاطر ہے۔لہذا جب آپ کی تعلیمات ہمارے سامنے ہیں اور اُن میں آپ نے کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔تو ایسے تکلیف دہ وقت میں آپ کو مزید تکلیف نہیں دینی چاہیے۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو آپ کی تکلیف میں اضافہ گوارہ نہ تھا۔حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہٗ کا سا موقعہ پر قَدْ غَلِبَ عَلَیْهِ الْوَجْعُ وَعِنْدَکُمْ وَالْقُرْآنُ اور حَسْبُنَا کِتَابُ اللّٰهِ کے الفاظ کہنا دراصل ان کے عشق ومحبت اور نیک مشورہ کے غماز ہیں۔

قَدْ غَلَبَ عَلَیْهِ الْوَجْعُ میں سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے درد کا احساس جس طرح عیاں ہے وہ ہر صاحب ذوق سلیم جانتا ہے۔اور وَعِنْدَکُمُ الْقُرْآن کہنا دراصل اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ کیطرف اشارہ کرنا تھا۔یہی وجہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حضرت عمر کے یہ الفاظ سنے اور ان سے کوئی مخالفت نہ سمجھی بلکہ مزاج نبوت کی صحیح ترجمانی سے آپ مطمئن ہوگئے۔تو آپ نے دوبارہ سامان کتابت طلب فرمانے کا حکم نہیں دیا۔

دوسرا گروہ وہ تھا جن کا خیال تھا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ارشاد کو عملی جامہ پہنانا چاہیے۔کیونکہ ائتونی بقرطاس کے الفاظ اپ کی زبان اقدس سے بطور ہذیان نہیں نکلے۔

تو جب آپ کا تکلم عام حالت کی طرح قابل اعتبار و حجت ہے تو اس پر ضرور عمل کرنا چاہیے۔ تو اس دوسرے گروہ کے نقطۂ نظر کو سامنے رکھ کر لفظ ''اَھجر'' کا مفہوم صحیح واضح ہو جاتا ہے۔ یعنی یہ لفظ اُن حضرات نے کہا جو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی رائے سے اختلاف کر رہے تھے۔ گویا وہ دراصل یہ کہہ رہے تھے کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حسبُنا کتاب اللہ کہہ کر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زبان اقدس سے نکلے لفظ پر عمل کو چھوڑ دیا ہے۔ حالانکہ آپ کی زبان اقدس سے یہ الفاظ بطور ہذیاں سرزد نہیں ہوئے تھے اس وضاحت کے بعد بھی اگر کوئی شخص فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی ذات پر یہ الزام دھرے کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے (معاذ اللہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہذیان کی نسبت کی تو یہ الزام دراصل ہٹ دھرمی کا آئینہ دار ہوگا۔

نیز اَھجَرَا ۔ کا معنی ہذیان کرنا شیعہ حضرات کی سخت بے علمی کے دلیل ہے۔ معنی عبادت اَھجَرَا سْتَفھِمُوْہُ یہ ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا کیا حال ہے۔ کیا آپ دنیا سے ہجرت فرمانے لگے ہیں آپ سے دریافت تو کرو۔ اگر اَھجَرَا کا معنی ہذیان کئے جائیں تو اِستَفھِمُوہ' کا معنی صحیح نہیں ہو سکتا۔

کیونکہ جس شخص کی نسبت یہ گمان ہو کہ اس کے حواس درست نہیں اور ہذیان (بہکی باتیں) کہہ رہا ہے تو کوئی پاگل بھی یہ نہیں کہے گا۔ کہ اس سے پوچھو تو سہی کہ تمہارے اس کلام کا کیا مطلب ہے۔ کیا مجنوں کو مجنوں یقین کرنے کے بعد بھی کوئی عقلمند کہہ سکتا ہے۔ کہ بتلاؤ تو سہی کہ تمہاری اس بڑ کا کیا مطلب ہے۔ الغرض لفظ اِستَفھِمُوْہُ اہل فہم کو سمجھنے سمجھانے کیلئے کافی ہے۔ دوسرے یہ محض افترا اور کذب بیانی ہے۔ کہ لفظ ھجر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا۔ بخاری شریف میں یہ حدیث سات جگہ آئی ہے مگر کہیں بھی یہ لفظ حضرت عمر رضی اللہ عنہ

سے منقول نہیں بلکہ قالو جمع کے صیغہ کے ساتھ ہے جس کا ترجمہ یہ ہے۔ لوگوں نے کہا مگر کس نے کہا؟ کسی بھی صحیح روایت میں اس کا نام مذکور نہیں۔ البتہ شارحین نے اپنے قیاس سے کام لیا ہے۔ کسی نے لکھا یہ قول اُس جماعت کا ہے جو تحریر لکھوانے کے حق میں تھی۔ کسی نے بالکل بے بنیاد اور بے اصل اور علمی مفلسی کی دلیل ہے جبکہ حدیث میں فَتَنَازَعُوْ. فَاختَصَمُوْ. قَالُوْ وغیرہ سب جمع کے صیغے استعمال ہوئے ہیں۔ اس تنازع و جھگڑا اور رفع صوت رد قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حق تلفیٔ اُمت میں جملہ حاضرین حجرہ جن میں علی المرتضی رضی اللہ عنہ اور بنو ہاشم وغیرہ بھی تھے۔ سب یکساں شریک ہیں۔ اگر قصور ہے تو سب کا نہیں تو کسی کا بھی نہیں۔

حدیث میں فَقَالُوْ مَاشَانُہٗ اَھَجَرَا اِستَفھِمُوْہٗ لکھا ہے۔ یعنی حاضرین نے یہ لفظ کہا پھر اس جمع کے صیغے کا فاعل واحد (حضرت عمر رضی اللہ عنہ) کو قرار دینا شیعہ حضرات کی بے انصافی یا بے علمی کی دلیل ہے۔ کیا وہ تحریر ضرور تھی۔

اس موقع پر ایک سوال پیدا ہوتا ہے۔ کہ تحریر لکھوانے کا ارادہ وحی خداوندی کے ماتحت فرمایا تھا۔ یا اپنے اجتہاد کے ماتحت فرمایا تھا۔ کیونکہ اگر آپ کا یہ ارادہ وحی خداوندی کے مطابق ہوتا۔ تو تحریر لکھوانا آپ کا فرض نبوت قرار پاتا اور نبی اپنے فرض نبوت میں کوتاہی نہیں کرسکتا۔ لہذا آپ حکم الٰہی کے ماتحت بہر صورت تحریر لکھواتے۔ حاضرین یا حضرت عمر رضی اللہ عنہ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کو صاف صاف فرما دیتے کہ میری بیماری کی تکلیف اس تحریر کی راہ میں رکاوٹ نہیں بن سکتی تم میری تکلیف کے پیش نظر تحریر نہ لکھوانے کا مشورہ دے رہے ہو۔ یہ تحریر تو حکم خداوندی ہے بہر حال بہر صورت لکھوائی جائیگی۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ حضور اس کے بعد چار روز تک سلامت رہے اور اس دوران افاقہ بھی ہوتا رہا۔ لیکن پھر بھی کاغذ قلم

دوات طلب فرمائی اور نہ کوئی تحریر کی۔

دوسرا ثبوت اس حدیث کے اندر موجود ہے کہ ان دو فریق میں سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اُس فریق کی رائے سے اتفاق فرمایا۔ جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تحریر کی تکلیف نہ دینا چاہتے تھے۔ اور دوسرے فریق کو ڈانٹ دیا کہ مجھے بے وجہ تکلیف نہ دو۔ فَذَهَبُوْا يَرُدُّوْنَ عَنْهُ فَقَالَ دَعُوْنِیْ اَنَا فِيْهِ خَيْرٌ مِّمَّا تَدْعُوْنَنِیْ اِلَيْهِ

حاضرین نے آپ سے دوبارہ وضاحت چاہی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے چھوڑ دو میں جس حال میں ہوں اس سے بہتر ہے۔ جس کی طرف تم مجھے مدعو کرتے ہو۔ یعنی تم مجھے تحریر کرنے کیلئے بار بار مجبور کرتے ہو یہ مجھے پسند نہیں ہے۔ یہ الفاظ حدیث شیعہ کے مدعا کے سخت خلاف ہیں۔ جن سے بصراحت معلوم ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کچھ تحریر کرنا نہ چاہتے تھے۔ تو شیعہ صاحبان اس حدیث سے کس طرح دلیل پکڑ سکتے ہیں۔ کہ خلاف علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی وہی وصیت لکھنا مقصود تھی۔ ممکن ہے کہ خلاف صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا لکھنا منظور ہو اور چونکہ بخاری شریف مسلم شریف کی حدیثوں سے یہ ضرور واضح ہوتا ہے۔ کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کے متعلق تحریر لکھوانے کا ارادہ رکھتے تھے۔ جس کا مضمون یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مرض وفات میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا۔

اِدْعِیْ لِیْ اَبَابَكْرٍ اَبَاكِ وَاَخَاكِ حَتّٰى اَكْتُبَ كِتَابًا فَاِنِّیْ اَخَافُ اَنْ يَّتَمَنّٰى مُتَمَنٍّ وَيَقُوْلُ قَائِلٌ اَنَا اَوْلٰى وَيَاْبَى اللّٰهُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ اِلَّا اَبَابَكْرٍ

ترجمہ: ام المومنین حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیماری میں فرمایا بلا تو اپنے باپ ابوبکر کو اور اپنے بھائی کو تا کہ میں ایک کتاب لکھ دوں۔ میں

ڈرتا ہوں کوئی آرزو کرنے والا آرزو نہ کرے۔ (خلافت کی) اور کوئی کہنے والا یہ نہ کہے کہ میں خلافت کا زیادہ حقدار ہوں۔ اور اللہ تعالیٰ انکار کرتا ہے اور مسلمان بھی انکار کرتے ہیں سوا ابوبکر کے اور کسی کی خلافت سے۔

(مسلم شریف جلد ششم باب من فضائل ابی بکر الصدیق)

اور چونکہ بنو ہاشم کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا رجحان معلوم تھا کہ امامت نماز پر بھی آخری وقت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو مامور کیا گیا۔ اس لئے کاغذ، قلم، دوات، پیش کرنے میں اہل بیت نے تامل کیا۔ حدیث میں اختلاف اور شور وغل کو اہل بیت کی طرف سے منسوب کیا گیا ہے۔ (الفاظ ذیل ملاحظہ ہوں حدیث بخاری کے فَاخْتَلَفَ اَھْلُ الْبَیْتِ فَاخْتَصَمُوْا اہل بیت نے اختلاف کیا اور جھگڑنے لگے) پھر تعجب ہے اور تو سب جگہ اہل بیت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حسن پاک اور حسین پاک مراد لئے جاتے ہیں۔ لیکن یہاں اہل بیت سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور اُن کے طرفداراں مراد لئے جا کر اختلاف اور جھگڑنے کا ان ہی کو ذمہ دار قرار دیا جاتا ہے۔ یا للعجب غرض الزامات مذکورہ کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کرنا حقائق کے خلاف اور سخت بے انصافی ہے۔

رفع صوت یعنی شور وغل کرنے کا الزام صرف اور صرف حضرت عمر کو قرار دینا انتہائی زیادتی اور ہٹ دھرمی ہے۔ حدیث پاک کے الفاظ فَاَکْثَرُوْا اللَّغْوَا اور فَتَنَازَعُوْا میں جواز روئے لغت عرب فرد کیلئے نہیں بلکہ جمع کیلئے ہے۔

غور کا مقام ہے کہ شور وغل اور بلند آوازی ایک آدمی سے واقع ہونا خلاف واقعہ ہے۔ تو معلوم ہوا کہ شور وغل کے ارتکاب میں ایک جماعت شریک تھی اور وہی جماعت

ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی امامتِ نماز سے یہ اشارہ سمجھا اور حضرتِ عمر رضی اللہ عنہ نے یہی وجہ تقدیم بیان کر کے انصار کو خلافتِ صدیق رضی اللہ عنہ پر متفق کر لیا اور وہ منا امیر ومنکم امیر کے دعوے سے دستبردار ہو گئے

۲۔ رہا ڈھکو صاحب کا یہ دعویٰ کہ یہاں اس خلافت کے اظہار پر دل پڑھے ہو رہے ہیں، سراسر خلافِ واقع اور مضحکہ خیز ہے، کیونکہ خود ان کے مسلک کی کتابوں میں یہ وضاحت وصراحت موجود ہے کہ جس امر کے افشاء پر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو سرزنش فرمائی۔ وہ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کو اپنے آپ پر حرام ٹھہرانے والا امر ہے نہ کہ حضرات شیخین اور حضرتِ عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت وامامت کا انکشاف اور افشاءِ راز چنانچہ قرآن مجید نے بھی خود اس راز کے بعض حصّہ پر افشاء کے متعلق خبر دینے اور بعض حصّہ سے اعراض اور روگردانی کرنے کی تصریح فرمائی ہے۔

قال اللہ تعالیٰ، فلما نبأت به واظهره الله عرف بعضه واعرض عن بعض۔ اور اس کی تفسیر میں علماءِ شیعہ نے کہا،

الف، عن الزجاج ولما حرم مارية القبطية اخبر حفصة انه يملك من بعده ابوبكر ثم عمر فعرفها بعض ما افشت من الخبر واعرض عن بعض ان ابا بكر وعمر يملكان بعدى۔ (مجمع البيان ج ۹۔ ص ۳۱۴)

یعنی زجاج سے مروی ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کو اپنے اوپر حرام فرمایا، تو حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو یہ خبر بھی دی کہ میرے بعد ابوبکر والیِ ملک وسلطنت ہوں گے اور ان کے بعد عمر۔ پھر ان کے افشاء کرنے پر اس امر میں سے بعض جتلایا، یعنی عائشہ صدیقہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کو بتلانا اور یہ خبر دینا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ماریہ قبطیہ کو اپنے اوپر حرام ٹھہرا دیا ہے اور بعض سے اعراض فرمایا، یعنی اس سے کہ

ابوبکر اور عمر (رضی اللہ عنہما) میرے بعد امورِ سلطنت کے مالک ہوں گے۔
(وکذا فی التفسیر الصافی نقلاً عن مجمع البیان ۔ جلد ثانی ص ۲۳۴)

ب : قولہ تعالیٰ : واذ اسر النبی الیٰ بعض ازواجہ حدیثا سخنے را کہ تحریم ماریہ است وحکومت ابوبکر وعمر بعد از ور فلما نبأت بہ واظہرہ اللہ علیہ عرف بعضہ واعرض عن بعض شناسا گردانید پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام برخے ازاں حدیث را بحفصہ وخبر داد اورا از افشاء بعض آنکہ آں تحریم ماریہ است یعنی باو گفت کہ قصۂ تحریم ماریہ کہ باسرار آں امر نمودہ بودم، تو افشاء آں نمودی واعراض کرد رسول از بعض دیگر یعنی حکومت ابوبکر وعمر بن خطاب وتعریف افشاء آں نکرد۔ (منہج الصادقین جلد ۹ ص ۳۳۴)

اس عبارت کا بھی معنی ومفہوم وہی ہے، جو مجمع البیان والی عبارت کا ہے اور ذکر کیا جا چکا ہے۔

الغرض اگر ان حضرات کی حکومت وامارت اور خلافت وامامت کے انکشاف پر قول باری تعالیٰ : فقد صغت قلوبکما میں ناراضگی کا اظہار کیا گیا ہوتا تو اس کو ذکر کیا جاتا اور علی الخصوص شیعی مفسرین تو لازماً اس کو درمیان میں لانے کی سعی کرتے۔ جب قرآن مجید اور احادیثِ نبویہ کی شہادت سے یہ ثابت ہو گیا کہ اس انکشاف و اظہار کو کلیۃً نظر انداز کر دیا گیا اور اس پر کسی قسم کی سرزنش تو کیا گلہ ہی نہیں دیا گیا، تو ڈھکو صاحب کو یہ انکشاف کہاں سے ہو گیا کہ اس خلافت کے انکشاف پر نزلے گرنے شروع ہونے لگے ہیں؟ کیا وحی ذریعہ الہام ہے جو قول باری تعالیٰ: "اِنَّ الشیاطین لیوحون الیٰ اولیاءھم" میں بیان کیا گیا ہے؟ یقیناً صرف اور صرف وہی ذریعۂ انکشاف ہے۔

۳۔ بلکہ حقیقتِ حال یہ تھی کہ سوال یہ نہیں تھا کہ کیا بیان کیا اور کیا بیان نہیں کیا؟ تھوڑا کیا یا زیادہ بیان کیا۔ سوال صرف یہ تھا کہ تم نبی الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں ہو اور امہات المومنین تمہارا لقبِ امتیاز اور طرۂ امتیاز ہے، لہٰذا تمہارا عمل و کردار

بھی اسی طرح اعلیٰ وارفع ہونا چاہیئے اور جن کے صدقے تمہیں عزت وکرامت نصیب ہوتی ہے۔ ان کے احکام کی مکمل تعمیل ہونی چاہیئے۔ لہذا افشار راز کرنا اور راز کو راز نہ رکھنا تمہارے جیسے مقام ومرتبہ کی مالک عورتوں کو زیب نہیں دیتا۔

یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کی تعلیم وتربیت تھی، اوران کے اخلاق واعمال کی تہذیب وتزئین، نہ کہ ان کی مذمت۔ لیکن یہ صرف شیعی ذہن کا فتور تھا کہ اس تعلیم وتربیت اور تادیب وتہذیب کو خلافت میں تنقیص وتنقید کا سبب بنالیا اور اس کو غاصبانہ اور ظالمانہ خلافت فرض کر لیا اور یہ صرف سبائی ذہنیت کی ہی کارستانی ہے، بلکہ حقیقت یہ ہے کہ افشار راز خواہ وہ جیسا بھی ہو، مناسب نہیں ہوتا۔ نہ یہ کہ واقعہ کے مطابق اور برحق ہو تو اس کا افشار درست ہوگا اور خلاف واقعہ اور ناحق ہو تو اس کا افشار ممنوع ہوتا ہے۔ لہذا ان غیر معقول سوالات کے بحمداللہ معقول جواب آچکے ___ فَهَلْ مِن مُّدَّكِر۔

۴۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تو یہ فرمایا تھا، ان ابا بکر یلی الخلافۃ من بعدی ثم ابوک۔ اس کا ترجمہ یوں کرنا کہ وہ خود بخود قابض ہوجائیں گے، اور خلافت کو غصب کرلیں گے، یہ کس لغت اور کس محاورہ کے لحاظ سے ہے اور برحق خلیفہ بننے کی خبر دینا ہو تو اس کے لیے کونسی تعبیر متعین ہے؟ کسی جملہ سے قائل کی مراد متعین کرنے کی صورت یہی ہوتی ہے کہ اس کے ظاہری اور متبادر الی الفہم معنی کو دیکھا جائے اور ظاہر ومتبادر بالکل وہی ہے، جو ہم نے بیان کیا اور حضرت شیخ الاسلام نے بیان فرمایا اور شیعی معنی نہ اس جملہ سے متبادر الی الفہم اور نہ اس پر کوئی قرینہ قائم ہوا، لہذا وہ سراسر تحریف ہے۔

۵۔ اگر امام الانبیار صلی اللہ علیہ وسلم مرض وصال میں انتقال اقتدار فرماجاتے تو ان خلفار کے لیے یہ موقعہ فراہم نہیں ہوسکتا تھا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت بلافصل میں کوئی مزاحم نہیں ہوسکتا تھا۔ آپ نے عملی طور پر اقتدار منتقل کر کے خلافت مرتضویہ کا تحفظ کیوں نہ کیا اور اس میں آپ نے اللہ تعالیٰ کی مرضی ومنشار کے مطابق

عمل فرمایا یا ابوبکر و عمر (رضی اللہ عنہما) کی مرضی اور منشاء کے مطابق؟ اور آپ نے اپنا فریضہ یعنی حقدار کو اس کا حق مہیا کرنے کا کیوں نہ ادا فرمایا اور اس موقعہ پر ان کی جانشینی کا اعلان کیوں نہ فرمایا؟

۶۔ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے پاس کوئی فوج و سپاہ نہیں تھی اور نہ ہی وہ ایسے عظیم قبیلہ کے فرد تھے، جو امرِ خلافت میں ان کی امداد و اعانت کا حق ادا کرتے جس سے انہوں نے خود بخود خلافت و حکومت پر قابض ہونا تھا، بلکہ ان کی خلافت و امامت کا دار و مدار اہلِ حل و عقد کی بیعت پر تھا اور وہ مہاجرین و انصار تھے اگر وہ حضرات ان کی بیعت نہ کرتے، تو یہ خلیفے اور امام نہیں بن سکتے تھے، اس لیے ماننا پڑے گا کہ ان کو تو والی اور حاکم بنایا گیا تھا نہ کہ خود بخود بنے تھے، لہٰذا اگر یہ معنیٰ کیا جائے، جو ڈھکو صاحب نے کیا ہے، تو حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب لازم آتی ہے۔

علاوہ ازیں خلافت و امامت کا بذریعہ شوریٰ انعقاد پذیر ہونا درست ہے، تو ان حضرات کی خلافت برحق ثابت ہوگئی اور نہیں تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت بھی باطل ہوگئی، کیونکہ وہ بھی نص سے نہیں، بلکہ اسی شوریٰ اور مہاجرین و انصار کے انتخاب سے منعقد ہوئی تھی۔ بیعت کرنے والے نہ پہلے کسی نص کو جانتے تھے اور نہ بعد میں ———————— انہوں نے کسی نص کے ذریعے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافتِ محققہ کو تسلیم کیا، بلکہ محض شورائی و اجماعی ہونے کی وجہ سے ہی اس کو برحق تسلیم کیا۔ لہٰذا یا تو چاروں خلافتیں برحق تسلیم کرنی پڑیں گی یا چاروں باطل، پھر اس تفریق کی وجہ جواز کوئی نہیں ہو سکتی۔

۷۔ جن لوگوں نے پہلے غصب کرانے میں خلفاء ثلاثہ کا مکمل تعاون کیا اور بعد ازاں بھی اسی نظریہ پر قائم رہے کہ ان کی خلافت برحق تھی اور اس کا از روئے شوریٰ و انتخاب انعقاد پذیر ہونا بالکل درست تھا، وہ مومن رہے یا مرتد ہوگئے؟ اگر مومن رہے، تو خلافتِ بلا فصل کا عقیدہ رکنِ اسلام نہ رہا۔ اندریں صورت اس

پر کارِ نبوت کا توقف اور دارو مدار کیونکر ہو سکتا ہے اور خلافتِ مرتضوی کا اعلان نہ کرنے سے سب کارِ نبوت اکارت کس طرح ہو سکتا ہے؟ اور اگر مرتد ہو گئے تھے العیاذ باللہ! تو ان سے تعاون اور استمداد کا کیا جواز؟ نیز ان کو خوش کرنے کے لیے شیخین کی تعریف و توصیف بھی کرتے رہنے کا کیا جواز ہو گا، حالانکہ قبل ازیں متعدد حوالہ جات سے یہ حقیقت ثابت کی جا چکی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ علی الاعلان بر سرِ منبر حضرات شیخین کو ساری امت سے افضل قرار دیتے تھے۔ وغیر ذالک۔

۸۔ علامہ ڈھکو صاحب کے بقول نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرمائیں کہ وہ از رہِ ظلم و تعدی خلافت پر قابض ہو جائیں گے اور حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرمائیں وہ خلافت، خلافتِ موعودہ ہے اور خلافتِ الٰہیہ، تو اس صورت میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علی رضی اللہ عنہ میں سے کس پر فتویٰ لگایا جائے گا؟ اور شیعہ حضرات ان میں سے کس کو صادق اور کس کو کاذب کہیں گے؟ نعوذ باللہ من ذالک کیا منصب امامت پر فائز شخص تصدیقِ رسول کا پابند نہیں ہے، بلکہ اس کے لیے نبی کی تکذیب کرنا جائز ہے؟ العیاذ باللہ!

کیا ہیں ان معقول سوالات کے معقول جوابات کسی معقول شیعہ کے پاس؟ قطعاً نہیں، بالکل نہیں۔ انفرادی طور پر کجا، اجتماعی طور پر بھی ممکن نہیں ہیں۔

## علماءِ شیعہ کی عداوتِ شیخین میں ہوش و خرد سے بیگانگی

شیعی مفسر قمی اور محسن کاشانی رقمطراز ہیں کہ جب خلافت کے متعلق یہ راز فاش ہو گیا اور ابوبکر صدیق اور عمر فاروق (رضی اللہ عنہما) کو معلوم ہو گیا کہ واقعی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: "ان ابا بکر یلی الخلافۃ من بعدی ثم ابوک۔" تو انہوں نے دو آدمی دوسرے ساتھ ملا کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو زہر کھلانے اور شہید کرنے کا پروگرام بنایا۔

فاجتمعوا اربعة علیٰ ان یسموا رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فنزل جبرئیل علیه السلام بهٰذه السورة (الیٰ) عرف بعضه ای اخبرها وقال اخبرت بما اخبرتك وَاَعْرَضَ عَنْ بَعْضٍ لم يخبرهم بما علم مما هموا به من قتله۔ (تفسیر قمی مع تفسیر حسن عسکری۔ صفحہ ۳۵۱)

یعنی جب چار آدمیوں نے آپ کو زہر دے کر شہید کرنے کا پروگرام بنایا تو اللہ تعالیٰ نے یہ سورت نازل فرمائی (تا) اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بعض حصہ کے متعلق حضرت حفصہ (رضی اللہ عنہا) کو جتلایا اور باز پرس کی کہ تو نے آگے کیوں بتلایا، جو میں نے تجھے بتلایا تھا اور بعض سے چشم پوشی فرمائی یعنی یہ جان کر بھی کہ انہوں نے میرے قتل کا ارادہ کیا تھا، انہیں اپنے جان لینے اور اللہ تعالیٰ کے جتلانے کا ذکر نہ کیا۔ (تفسیر صافی جلد دوم صفحہ ۷۲۳)

**اقول،** اس اضافہ میں کئی وجوہ سے سقم ہے جو اس کے سراسر افتراء اور بہتان ہونے کی بین دلیل ہے۔

۱۔ جب انہیں معلوم ہو چکا کہ خلافت مل جائے گی، تو پھر آپ کو زہر کھلانے اور شہید کرنے کا پروگرام بنانے کی کیا ضرورت تھی۔ ہاں یہ معلوم نہ ہوتا، تو ہاتھ پاؤں مارنے اور حیلوں و تدبیروں سے کام لینے کی ضرورت پڑتی علی الخصوص جبکہ ڈھکو صاحب کے نزدیک حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ راہب کی اس پیشگوئی کی وجہ سے ہی اسلام لائے تھے کہ تم اس رسول کے خلیفہ بنو گے، تو اس علم کے مطابق پروگرام بنا لیتے۔ اب اس تاخیر سے اور آپ کے اطلاع دینے کے بعد یہ پروگرام بنانے کی کیا وجہ ہو سکتی تھی۔

۲۔ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل اور زہر خورانی کا منصوبہ اللہ تعالیٰ اور رسول معظم صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک کیا اتنا معمولی تھا کہ اللہ تعالیٰ نے بھی ان لوگوں کو توبہ کرنے کا حکم نہ دیا اور صرف حضرت حفصہ اور حضرت عائشہ کو

حضرت ماریہ قبطیہ (رضی اللہ عنہن) کی تحریم کی خبر دینے پر توبہ کا حکم دیا اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی نہ ان کو گلہ دیا اور نہ دوسرے مخلص صحابہ کو اس غلط اقدام کی اطلاع دی اور نہ ہی ایسے لوگوں سے تعلقات توڑے، نہ ان کی بچیوں کو طلاق دے کر فارغ کیا تاکہ لوگوں کو ان کے تعلقات اور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تقرب کی وجہ سے مغالطہ نہ لگے، تو کیا کوئی مسلمان اللہ تعالیٰ کی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے جو محبت ہے، اس کے تحت اس امر کو نظر انداز کیے جانے کے قابل سمجھ سکتا ہے؟ اور خود سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم ایسے بھیانک جرم کو جس کا تعلق نبی و رسول کی شہادت و قتل سے تھا' قابلِ عفو و درگزر سمجھ سکتے تھے؟

۳۔ نیز جب خلافت کے خواہشمندوں کے عزائم آپ کو معلوم ہو چکے اور ان کے ایسے مکروہ ارادے آپ پر واضح ہو چکے تھے، تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو عملی طور پر خلافت سونپنا اور اپنی ظاہری زندگی میں اقتدار کو منتقل فرما دینا زیادہ ضروری اور لازم ہو چکا تھا، لیکن آپ نے اس سے اعراض اور روگردانی کر کے گویا عملی طور پر خلافتِ مرتضوی کا راستہ مسدود کر دیا، لہٰذا صاف ظاہر ہے کہ شیعہ حضرات عداوتِ شیخین میں ہوش و خرد اور عقل و فہم سے بالکل بیگانے ہو چکے ہیں اور ان کی سوچ اور فکر کی صلاحیتیں ہی ختم ہو کر رہ گئی ہیں، ورنہ لبقائمی ہوش و حواس اس قسم کی روایات کیونکر گھڑی جا سکتی ہیں۔

## اُمّ المومنین حضرت حفصہ کی عداوت میں بے حیائی کی انتہا

(ب) قمی صاحب اور محسن کاشانی صاحب لکھتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کے حرام ٹھہرانے کے بعد فرمایا: انا افضی الیک سرًّا فان انت اخبرت بہ فعلیک لعنۃ اللہ والملائکۃ والناس اجمعین فقالت نعم ما هو؟ قال ان ابابکر یلی الخلافۃ من بعدی ثم من بعدہ ابوک قالت من انباءک ھٰذا قال نبأنی العلیم الخبیر (تفسیر قمی مع العسکری ص۳۵۰، تفسیر صافی جلد دوم ص۲۳۴)

یعنی میں ایک راز تیرے تک پہنچانے لگا ہوں اور اس کا افشار کرنے والا ہو لیا پس اگر تو نے اس کی کسی کو خبر دی تو تجھ پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو گی۔ اس کے تمام فرشتوں کی اور تمام انسانوں کی۔ تو انھوں نے کہا ہاں ٹھیک ہے! فرمائیے وہ راز کیا ہے؟ تو آپ نے فرمایا، بے شک میرے بعد ابوبکر والی خلافت ہوں گے اور اس کے بعد عمر۔ تو انھوں نے دریافت فرمایا آپ کو اس کی اطلاع کس نے دی؟ تو فرمایا مجھے اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے، جو ظاہر و باطن کا جاننے والا ہے۔

**اقول،** اس روایت میں بھی کئی وجوہ سے افترا اور بہتان واضح ہوتا ہے۔

۱۔ حضور رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا شرعی احکام سے ہٹ کر ان کو ایسے راز کے تحفظ کا مکلف ٹھہرانا، جس کے افشاء و اظہار پر ان کو اس قدر شدید لعنت کا حقدار بننا پڑے، کونسی رحمت کا مظاہرہ ہے؟ اور ان کے لیے کونسی خوشخبری کا موجب ہو سکتا ہے، جبکہ عورتوں کے طبعی ضعف اور صبر و تحمل کی قلت کا سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم جیسے حکیم اور معلمِ حکمت سے بڑھ کر کس کو اندازہ ہو سکتا ہے؟

۲۔ راز افشار کرنے کے باوجود اور ایسی شدید و مغلظ لعنت کے حقدار ہونے کے باوجود ان کو امہات المومنین میں شامل رکھنا اور زوجہ بنا کر رکھنا خود حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کتنا شدید اور غلط تاثر پیدا کر سکتا ہے؟ اور لوگوں کی نظروں میں آپ کا مقام کیا چھوڑے گا؟ کیا فخرِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اللہ تعالیٰ نے ایسی بیویوں کا انتخاب کر رکھا تھا؟ العیاذ باللہ

۳۔ یہ خبر دینے پر کہ میرے بعد ابوبکر صدیق خلیفہ ہوگا اور پھر عمر فاروق، یہ سوال کرنا کہ تمہیں کس نے اطلاع دی ہے، اس کا کیا موقعہ محل ہو سکتا ہے؟ کیا ایسی غیبی خبروں کی اطلاع دینے والا اللہ تعالیٰ کے علاوہ بھی کوئی ہو سکتا تھا؟ اور امہات المومنین رضی اللہ عنہن اس سے بے خبر ہو سکتی تھیں، لہذا اس صورت میں اس سوال کا کیا مطلب ہو سکتا تھا؟ الغرض ہر طرح تحریف ہی تحریف مطمحِ نظر معلوم ہوتی ہے۔

۴۔ من انباءك هٰذا اور نبأني العليم الخبير کو ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما کی خلافت کی اطلاع کے ساتھ چسپاں کر دیا گیا ہے، حالانکہ قرآن مجید اس راز کو فاش کرنے کے بعد حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اظہار پر ان کا یہ سوال نقل کر رہا ہے، کیونکہ اس وقت حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طرف سے ہی آپ کو اطلاع دیئے جانے کا امکان تھا، جنہیں حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے یہ راز بتلا دیا تھا، لہٰذا آپ کا اس موقعہ پر یہ سوال برمحل تھا اور معقول بھی مگر آپ نے تسلی کرا دی کہ مجھے عائشہ صدیقہ نے نہیں بتایا، بلکہ اللہ علیم و خبیر نے بتلایا ہے، لیکن شیعی مفسّر نے بالکل بے موقعہ و بے محل تفسیر کر کے تحریفِ معنوی کا ارتکاب کیا ہے اور اہلِ تورات کی یاد تازہ کر دی ہے۔ اس سے آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ شیعہ حضرات نے روایات میں کس قدر تحریف اور تغییر و تبدیل سے کام لیا ہے اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقرب ترین صحابہ کو اور امہات المومنین کو کس قدر اپنی بدباطنی اور بغض و عناد کا نشانہ بنایا ہوا ہے اور اس بغض و عناد میں کس قدر اندھے ہوئے جا رہے ہیں اور لازم آنے والے مفاسد سے کس طرح آنکھیں بند کر لیتے ہیں، البتہ جو خاندانی ہیں یا قدرے شعور کے مالک، وہ ایسی روایات نقل کرنے سے بھی گریز کرتے ہیں، جیسے طبرسی صاحب مجمع البیان۔

## ڈھکو صاحب کی جاہلانہ اور بے محل تنقید

جو کتاب یا رسالہ شائع ہوتا ہے، اس کی کتابت مصنفین نہیں کرتے بلکہ انہیں کاتب حضرات لکھتے ہیں اور وہ بعض اوقات کچھ کا کچھ لکھ جاتے ہیں، بالخصوص عربی کو۔ کیونکہ عربی سے ان کو واقفیت بہت کم ہوا کرتی ہے اور خود ڈھکو صاحب کے رسالہ میں اس طرح کی شدید غلطیاں موجود ہیں، مثلاً نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو بانیانِ شریعت لکھ دیا ہے۔ (ملاحظہ ہو صت ۳۰) لہٰذا ڈھکو صاحب کا رسالہ "مذہب شیعہ" میں کاتب کی غلطی سے وَلَا تَخُطُّهُ کی جگہ ولا تخطوه لکھے جانے کو حضرت

شیخ الاسلام قدس سرہ کی طرف نسبت کرنا اور کہنا کہ اس سے ان کی قرآن دانی پر تیز روشنی پڑتی ہے، انتہائی جاہلانہ اور سوقیانہ انداز اور سراسر غلط اور بیجا اعتراض ہے۔
آپ بحمداللہ حافظِ قرآن بھی تھے اور عربی لکھنے اور بولنے میں کامل دسترس رکھنے کے مالک، جس کو صرف موافق ہی نہیں، بلکہ مخالف بھی تسلیم کرتے ہیں، لہذا اصاحب علم اور شریف لوگوں کو اس قسم کے اعتراض زیب نہیں دیتے، گو علامہ ڈھکو صاحب ایسے اعتراضات سے باز نہ ہی رہیں گے اور نہ ہی رہ سکتے ہیں، کیونکہ یہ اُن کی افتادِ طبع اور مجبوری ہے۔

رسالہ مذہب شیعہ — از شیخ الاسلام قدس سرہ العزیز

# حدیث غدیر اور شیعی استدلال کا ابطال

اسی طرح یہ بھی ابلہ فریبی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافتِ بلافصل کی دلیل کے طور پر غدیر خم کی روایت پیش کی جائے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے متعلق فرمایا، من کنت مولاہ فعلی مولاہ یعنی جس کا میں دوست ہوں، حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی اس کے دوست ہیں۔
ظاہر ہے قرآنِ حکیم میں مولی بمعنی دوست وارد ہے۔ دیکھو آیتِ کریمہ، فان اللہ ھو مولاہ وجبرئیل وصالح المؤمنین "یعنی اللہ تعالیٰ کے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کا دوست خود اللہ تعالیٰ شانہٗ ہے اور حضرت جبرئیل اور نیک بندے" والملائکۃ بعد ذالک ظھیر۔ ان کے بعد فرشتے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے امداد کنندہ ہیں۔
اب مولیٰ کا معنی حاکم یا امام یا امیر کرنا صراحۃً قرآن مجید کی مخالفت ہے، اور تفسیر بالرائے اور کونسا مسلمان نہیں مانتا کہ حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دوستوں کے دوست ہیں، جن کو اللہ تعالیٰ کے

جاء الحق وزهق الباطل ان الباطل کان زهوقا

حق آیا اور باطل مٹ گیا بیشک باطل کو مٹنا ہی تھا

# شیعہ کے ۲۲ سوالات کا تحقیقی محاسبہ


از قلم

مناظر اسلام ترجمان مسلک رضا مبلغ اہل سنت

حضرت علامہ ابو حذیفہ محمد کاشف اقبال مدنی رضوی

مد ظلہ العالی



کرمانوالہ بک شاپ

اللہ عنہ سے فرمایا کہ اے علی رضی اللہ عنہ رات جب تک میں نہ آؤں فاطمہ رضی اللہ عنہا سے مخصوص کام نہ کرنا۔ (جلاء العیون صفحہ ۱۳۰، فارسی ۱/۲۵۱ مترجم اردو، تہذیب المتین ۱/۸۲)

زرارہ شیعہ مذہب کا بنیادی راوی کہتا ہے کہ اگر میں امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی باتیں بیان کروں تو لوگوں کے عضو تناسل تن جائیں گے۔ (رجال کشی ۱/۳۴۶)

پھر کتب شیعہ میں امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کا یزید کی بیعت کر لینا مرقوم ہے۔

(کتاب الروضہ ۳/۱۱۰، ملحقہ فروع کافی، جلاء العیون صفحہ ۵۰۰)

اس طرح کی سینکڑوں گستاخیاں ان کی کتب میں موجود ہیں کیا یہ محبت اہل بیت ہے۔ اہل بیت کے حقیقی محب اہل سنت ہیں اور شیعہ اہل بیت کے حقیقی دشمن اور جھوٹی محبت کے دعوے دار ہیں۔

8- سرکار سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے حسبنا کتاب اللہ کہنے میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی طبع مبارک کی رعایت مقصود تھی۔ اس سے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان عالی کو رد کرنا مقصود نہ تھا۔ امام بیہقی نے یہی تحریر کیا ہے۔ (دلائل النبوت ۷/۱۸۳)

سرکار عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا مقصود تو صرف اتنا تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طبیعت مبارکہ میں راحت و سکون آجائے۔ شدت زائل ہونے کے بعد تحریر لکھوالی جائے، پھر سرکار عمر رضی اللہ عنہ کا یہ جملہ اگر اس موقع پر غلط تھا تو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر سکوت کیوں اختیار فرمایا۔ اس پر انکار کیوں نہ فرمایا۔ اس لیے کہ اللہ کے نبی امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کسی منکر اور معصیت پر ہرگز سکوت نہ فرمایا کرتے تھے۔ بلکہ اس پر انکار فرمایا کرتے تھے۔ اس سے معلوم ہوا کہ سرکار عمر رضی اللہ عنہ کا یہ جملہ اس موقع غلط نہ تھا۔ پھر حسبنا کتاب اللہ سے مراد یہ ہرگز نہیں کہ سنت نبوی و ارشادات کی ضرورت نہیں ہے۔ اس لیے کہ حسبنا اللہ و نعم الوکیل کا یہ مطلب و مفہوم ہرگز کوئی عقل مند نہ لے گا کہ اللہ کافی ہے اور رسول کی نبوت کی ضرورت نہیں ہے۔ پھر سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی طرف سے ہذیان کا جملہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنا شیعہ کی نری بکواس ہے۔ اس لیے کہ ھجر استفھموہ کے الفاظ سے ہذیان مراد نہیں، ان کی خباثت

ہے۔ محدثین کرام فرماتے ہیں ھجر، یھجر کے معنی فراق اور جدائی کے ہیں۔ یہاں صحابہ کرام کی مراد حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی ہے۔ اور اگر بفرض غلط وہی مانا جائے، تو اس کا جواب یہ ہے کہ دیگر روایات میں اھجر کے الفاظ ہیں انہوں نے بطور استفہام انکاری کے استعمال کیا ہے، استفہام تقریری کے نہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ جن صحابہ کرام نے یہ جملہ بولا ہے انہوں نے ہذیان کے انکار کے طور پر ذکر کیا ہے، نہ کہ اثبات کے طور پر۔ اس لیے اس جملے کے کہنے والے وہ حضرات تھے جو تحریر کے حق میں تھے اور جو تحریر کے حق میں نہ تھے وہ ان کے قول کا رد کرتے ہوئے کہہ رہے تھے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو ہذیان ہرگز نہیں ہوا۔ اس لیے ہمیں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمانِ عالی کے موافق قرطاس حاضر بارگاہ کرنا چاہیے۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوا، اس قول کے قائل حضرت عمر رضی اللہ عنہ نہ تھے بلکہ دیگر اور حضرات تھے۔ اس لیے کہ یہ جملہ قالوا کے بعد آیا ہے۔ جب روایات میں قال کی بجائے قالوا مذکور ہے اور اگر اس کو استفہام تقریری کے طور پر تسلیم کیا جائے، تو ھجر اور استفھموہ عبارت بے ربط اور بے جوڑ ثابت ہوگی۔ ثابت ہوگیا کہ یہاں استفہام انکاری مراد ہے۔ اسی کو امام کرمانی نے امام نووی کے حوالہ سے بیان کیا ہے۔ (کرمانی شرح بخاری ۱۶/۲۳۵)

یا یہ ھجر حقیقی طور پر ھجر فراق جدائی اور ہجرت کے معنی میں ہے جیسا کہ اوپر بھی مذکور ہوا، جو وصل کی ضد ہے۔ یعنی کیا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اس دُنیائے فانی سے ہجرت فرمار ہے ہیں۔ یعنی ہجر کا فعل ماضی سے اطلاق واستعمال کیا ہے اس کا یہ معنی قرآن مجید سے بھی ثابت ہے۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

واھجرھم ھجرا جمیلا۔ (مزمل:۱۰)

''اور ان کو خوبی کے ساتھ چھوڑ بیٹھو، اور میل کچیل کو دھوڈالا''۔

واھجرنی ملیا۔ (مریم:۴۶)

''اور ایک عرصہ کے لیے مجھ سے جدا ہوجا''۔

ان قومی اتخذوا ھذا القرآن مھجورا۔ (فرقان:۳۰)

''میری قوم نے قرآن کو بالکل چھوڑ دیا تھا''۔

واھجرو ھن فی المضاجع۔ (نساء:۳۴)

''اوران کے بستروں پر ان کو چھوڑ دو''۔

والرجز فاھجر۔ (مدثر:۵)

''اور میل کچیل کو دھوڈال''۔ (ترجمہ مقبول)

امام ابن حجر عسقلانی بھی یہی لکھتے ہیں کہ ھجر کے معنی چھوڑ دو۔ یہ لفظ وصل کی ضد ہے۔ھجر کا یہ معنی زیادہ صحیح ہے۔ (فتح الباری۹/۱۹۸)

اس معنی کے درست ہونے کی دو دلیلیں ہیں:

اولاً تو حضور سید عالم ﷺ نے ایام علالت میں ارشاد فرمایا کہ کاغذ قلم لاؤ، تا کہ میں تمہیں تحریر لکھ دوں۔ جس کی وجہ سے تم کبھی گمراہ نہ ہوگے۔ اس میں کون سی بات خلاف عقل ہے۔ جس کو ہذیان کے لفظ سے تعبیر کیا جاسکے۔

ثانیاً ھجر کے بعد استفھموہ ہے۔ اگر ھجر کے معنی ہذیان کے ہوں تو استفھموہ کے ساتھ ربط بالکل غلط ہو جاتا ہے اور بر سبیل تنزل اگر ھجر کے معنی ہذیان کے تسلیم کر لیے جائیں۔ تو بخاری شریف میں سات جگہ یہ حدیث آئی ہے۔ اور ہمزہ استفہام کے ساتھ اور دیگر کتب حدیث میں بھی ہمزہ استفہام کے ساتھ مذکور ہے۔ تو اس اعتبار سے معنی وہ ہے جو ہم اوپر بیان کر چکے ہیں۔ یعنی حضور اقدس ﷺ کے حکم مبارک میں توقف کیوں کرتے ہو۔ حضور ﷺ کو ہذیان ہرگز نہیں ہوا۔ اس معنی سے بھی اعتراض کی بنیاد ختم ہوگئی۔

شیعہ کو چاہیے کہ وہ سند صحیح ثابت کریں کہ یہ مقولہ سرکار عمر رضی اللہ عنہ کا ہے۔

ھجر کا معنی ہذیان کے علاوہ نہیں ہو سکتا۔ اور اس معنی کے سوا کوئی دوسرا معنی یہاں چسپاں نہیں ہو سکتا۔

ہماری قدرے تفصیلی گفتگو سے شیعہ کے اعتراض کا جواب ہو گیا اب آخر میں ہم اپنے مختار معنی فراق جدائی کے ثبوت میں ایک مرفوع حدیث پیش کرتے ہیں کہ رسول

اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

8- لا یحل المسلم ان یھجر اخاہ فوق ثلاثۃ ایام او کما قال علیہ الصلوۃ والسلام۔ (ابوداؤد ۲/ ۳۱۷)

"کسی مسلمان کے لیے حلال نہیں کہ اپنے کسی دینی بھائی سے تین دن سے زیادہ گفتگو ترک کرے"۔

تو کیا یہاں ہجر کے معنی ہذیان اور بکواس کے ہوں گے کہ کسی مسلمان کو تین دن سے زیادہ گالی بکنا جائز نہیں ہے۔ ایسا مفہوم کوئی شیعہ ہی لے سکتا ہے۔ جس کا عقل سے دور کا بھی واسطہ نہ ہو۔ (حدیث قرطاس پر ہم نے کتاب الجنائز میں تفصیلی لکھا ہے)

9- سرکار صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے بغض میں کس قدر چالاکی اور عیاری سے سوال مرتب کیا ہے وگرنہ خلافت صدیقی تو خود کتب شیعہ سے بھی ثابت ہے۔ تدفین سے قبل ہی ہر نبی کے خلیفہ پر اُمت کا اتفاق ہوتا تھا۔ اور نبی کے اِس خلیفہ کی موجودگی میں ان کی تجہیز و تکفین کا بندوبست ہوتا تھا۔ وگرنہ کوئی شیعہ بتائے کہ کسی پیغمبر کی تدفین خلیفہ کے تقرر و تعین کے بغیر ہوئی ہے؟ ہم کہتے ہیں کہ دیگر انبیاء کی مثال بے موقع محل پر نہیں ہے اس لیے کہ وہاں ایک پیغمبر کے بعد دوسرا پیغمبر اس کا خلیفہ بنتا تھا۔ اس کی نبوت و خلافت پر نص جلی کا ہونا ضروری تھا۔ مگر شریعت محمدیہ کئی اصول و فروع میں ان سے مختلف ہے۔ یہاں تو اس شریعت کے صاحب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم پر نبوت ختم کر دی گئی۔ لہٰذا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا خلیفہ مثل انبیاء کے خلفاء کے نہیں ہے۔ یہاں نص جلی کی ضرورت نہیں ہے۔ فقط نص خفی اور پیشن گوئی کے ساتھ اُمت کا اتفاق کافی ہے۔ مگر سابقہ اُمم کی طرح یہاں بھی یہی اصول ہے کہ اُمت قائد و خلیفہ کے بغیر نہ ہو۔ چنانچہ مزاج شناسانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور فضلاء دبستان نبوت صحابہ کرام نے تدفین سے قبل چند لمحات میں سرکار صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی بیعت کر کے یستخلفنھم فی الارض کا وعدہ باری تعالیٰ سچ کر دکھایا۔

عمرو بن حریث نے سرکار سعید بن زید رضی اللہ عنہ من عشرہ مبشرہ سے سوال کیا کہ رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال با کمال کے وقت آپ موجود تھے۔فرمایا: ہاں۔عمرو نے عرض کیا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت کب ہوئی۔فرمایا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال با کمال کے روز صحابہ کرام نے اسے مکروہ جانا دن کا کچھ حصہ بغیر جماعت ماتحت خلیفہ کے رہیں اس نے عرض کیا کہ کیا کسی نے مخالفت بھی کی۔فرمایا نہیں۔اس نے عرض کیا کہ کیا مہاجرین میں سے کوئی پیچھے رہا۔فرمایا نہیں۔بلکہ تمام مہاجرین نے خود بیعت کر لی۔

اگلی متصل روایت میں ہے سرکار علی رضی اللہ عنہ اس وقت گھر میں تھے جب ان کو خبر ملی۔تو آپ اُٹھ کھڑے ہوئے۔اور تاخیر کو ناپسند کیا اور بیعت کر کے آپ کے پاس بیٹھے رہے۔

(طبری ۳/۲۰۷)

خود شیعہ کے ہاں یہ مسلمہ حقیقت ہے کہ نبی یا امام کا خلیفہ اس کے آخری لمحات میں بنایا جاتا ہے۔اصول کافی میں ہے کہ اس سوال کہ عہدۂ امامت کب ملتا ہے، کے جواب میں امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ پہلے امام کی زندگی کے آخری لمحات میں۔(اصول کافی ۱/۲۷۵)

سرکار علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد ہی سرکار امام حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ نے منبر پر جلوہ گر ہو کر خطبہ دیا پھر حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ منبر سے اُترے، تو حاضر لوگوں نے آپ کی بیعت امامت کی۔(جلاء العیون صفحہ ۳۱۹)

جب شیعہ مذہب میں امام پہلے کی شہادت و موت کے بعد ہی امام بن جاتا ہے اور اس کی بیعت بھی ہو جاتی ہے تو سرکار اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ کے تقرر پر کیا اعتراض ہے۔حالانکہ یہ سنت انبیاء ہے۔پھر خلیفہ کا تقرر اس لیے بھی ضروری تھا کہ منافقین اور دیگر دشمنانِ اسلام کے منصوبوں کی وجہ سے اہلِ اسلام کو خطرہ تھا۔اور اس لیے بھی کہ اُمت کا ہر کام خلیفہ کی نگرانی میں ہو۔کسی امر میں اختلاف نہ ہو جائے، شورش نہ ہو۔اس موقع پر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی تدفین مبارکہ میں اختلاف پیدا ہو گیا تو سرکار صدیق رضی اللہ عنہ کے ارشاد نبوی پیش کرنے پر اختلاف رفع ہوا۔(شمائل ترمذی صفحہ ۲۷، طبری ۳/۲۱۳)

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی تجہیز و تکفین کے متعلق وصایا سرکار صدیق رضی اللہ عنہ کو ہی

خلافتِ صدیقی، صدیقِ اکبر کی افضیلت، حدیثِ قرطاس کا جواب، باغِ فدک، جنگِ صفین، جنگِ جمل کیوں ہوئی؟ حضرت امیر معاویہ، حضرت ابوسفیان اور حضرت ہند پر اعتراضات کے جوابات، حضرت عائشہ پر اعتراضات کے جوابات، صحابہ کرام اور اہلبیتِ اطہار کی باہمی محبت کا ثبوت شیعہ حضرات کی کتابوں سے اور شیعہ حضرات کی شانِ صحابہ کرام میں گستاخیاں انہی کتابوں سے ملاحظہ فرمائیں

# صحابہ کرام علیہم الرضوان کی حقانیت



مؤلف:

مولانا محمد شہزاد قادری ترابی

زاویہ

زاویہ پبلشرز

دربار مارکیٹ، لاہور

ہو۔ جناب امیر (علیہ السلام) نے وضو کیا اور مسجد میں تشریف لائے۔ خالد بن ولید بھی پہلو میں آ کھڑا ہوا۔ اس وقت ابوبکر نماز پڑھا رہے تھے (جلاء العیون اردو جلد اول، ص 213، سطر 20-21، مطبوعہ لاہور)

## سوال نمبر 5: کیا پیغمبر علیہ السلام جناب علی (رضی اللہ عنہ) کی خلافت تحریر فرمانا چاہتے تھے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کاغذ، قلم و دوات طلب فرمائی تو انہوں نے نہ دی بلکہ یہ کہا کہ رسول پاک ﷺ ہذیان کہتا ہے اور ہمیں اللہ تعالیٰ کی کتاب کافی ہے۔ یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بڑی غلطی کی؟

**جواب**: جھوٹوں پر خدا کی لعنت، آپ کی پہلی ہی غلط ہے۔ اہل اسلام میں کی کتب میں اس کے برعکس لکھا ہے کہ پیغمبر علیہ السلام اپنے مرض الموت میں جناب ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت تحریر فرما گئے تھے۔ جیسا کہ مشکوٰۃ شریف ص 555 پر واضح الفاظ موجود ہیں نیز اس طعن کرنے سے اتنا پتہ چل گیا کہ غدیر خم کے موقع پر حضرت علی رضی اللہ عنہ مقرر نہیں ہوئے تھے اور عید غدیر منا کر شیعہ لوگ خواہ مخواہ بدنام ہو رہے ہیں۔ آپ کا یہ دعویٰ پیغمبر علیہ السلام نے کاغذ، قلم، دوات حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے طلب فرمائی تو یہ بھی جھوٹ ہے بلکہ آپ نے جمیع حاضرین سے (جن میں حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور گھر کی خواتین وغیرہ بھی شامل ہیں) کاغذ، قلم، دوات طلب فرمایا۔ جیسا کہ بخاری شریف کتاب الجزیۃ باب اخراج الیہود من جزیرۃ العرب، ص 426، رقم الحدیث 2932 میں ہے)

**فقال ائتونی بکتف اکتب لکم کتاباً**

یعنی حضرت اکرم ﷺ نے فرمایا کہ کتف لاؤ تاکہ میں تمہیں ایک ایسی تحریر لکھ دوں کہ جس کے بعد تم راہ حق کو نہ گم کرو۔

غور فرمایئے۔ حدیث میں "ائتونی" صیغہ جمع مذکر مخاطب بول کر پیغمبر علیہ السلام جمیع حاضرین سے کتف طلب فرما رہے ہیں، نہ کہ فقط حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے اور ان سے طلب ہی کیوں فرماتے جبکہ وہ ان کا گھر ہی نہ تھا کہ جس میں قلم دوات طلب کی گئی بلکہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا حجرہ تھا۔ جیسا کہ بخاری شریف جلد 1 ص 382 پر ہے اور پھر اگر قریب تھا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا گھر لہٰذا اگر خاص طور پر فرماتے تو ان سے کہ جن کا گھر قریب تھا۔ (تمام شیعہ متفق ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا گھر مدینہ شریف کے آخری کونہ پر تھا) بہر حال نقل و عقل سے یہ بات واضح ہوگئی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے

پیغمبر علیہ السلام نے قلم، دوات طلب نہیں فرمائی۔

2...... آپ اس کا کیا جواب دیں گے کہ حضور اکرم ﷺ اس واقعہ کے تین دن بعد تک حیات رہے لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ اس کے باوجود بھی ان کی تعمیل حکم نہ کر سکے اور بقول شیعہ خلافت بھی اُنہی کی تحریر ہونی تھی اور ادھر حکم رسول بھی تھا۔ لہذا اگر باقی سب صحابہ مخالف تھے تو ان پر لازم تھا کہ چھپے یا ظاہر ضرور لکھوا لیتے تا کہ بعد میں یہی تحریر پیش کر کے خلیفہ بلا فصل بن جاتے مگر یہ سب کچھ نہیں ہوا تو معلوم ہوا کہ یہ تو تحریر ہی سرے سے ضروری نہ تھی بلکہ ایک امتحانی پرچہ تھا کہ جس میں حضور ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے سے اتفاق فرمایا ورنہ آپ پر حق اور وحی چھپانے کا الزام عائد ہوگا، حالانکہ جماعت انبیاء اس سے بالاتر ہے۔

3...... اگر یہ ضروری تحریر تھی یا وحی الٰہی تھی اور کاغذ دوات نہ لانے والا خواہ مخواہ ہی مجرم ہوا تو اس جرم کے اولاً مرتکب اہل بیت قرار پاتے۔ اس لئے کہ وہ ہر وقت گھر میں رہتے تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ جن کا گھر باقی صحابہ کی نسبت قریب تھا اور اگر وہ مجرم نہیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی مجرم نہیں۔ لہذا شیعوں کا یہ کہنا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کاغذ اور دوات حضور ﷺ نے طلب فرمائی، باطل ہوا۔

## سوال نمبر 6: کیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (العیاذ باللہ) حضور اکرم ﷺ کی طرف ہذیان کی نسبت کی؟

**جواب** : یہ بھی جھوٹ اور افتراء ہے بلکہ بخاری شریف کتاب الجزیۃ، باب اخراج الیہود من جزیرۃ العرب، ص 426، رقم الحدیث 2932 پر یوں موجود ہے۔

**فقالوا ماله اهجر استفهموه**

یعنی حاضرین نے کہا کہ حضور ﷺ کا کیا حال ہے۔ کیا آپ ﷺ دنیا سے ہجرت فرمانے لگے ہیں۔ آپ سے دریافت تو کر لو۔

اور عبارت میں ''قالوا'' بصیغہ جمع مذکر غائب موجود ہے لہذا پہلی جہالت تو شیعوں کی یہ ہوئی کہ صیغہ جمع سے ایک شخص واحد حضرت عمر رضی اللہ عنہ مراد لے لیا۔ دوسری جہالت یہ کہ ''ہجر'' کا معنی برخلاف عربیت بلکہ برخلاف سباق و سیاق ہذیان لکھ مارا حالانکہ ''ہجر'' بمعنی ہذیان کیا جائے تو آگے **''استفهموه''** کا کوئی مطلب نہیں ہو سکتا کیونکہ شیعوں کے ماسوی کوئی عقلمند بھی نہیں ملے گا کہ پہلے کسی کو مخبوط الحواس اور مجنون سمجھ لے اور پھر اس سے اس کے ہذیان کا مطلب پوچھنے لگے، بہر حال

صیغہ "استفھموہ" نے بتادیا کہ "اہجر" کے معنی وہی دار دنیا سے جدا ہونے کا ہی ہے، نہ کچھ اور......

2......اگر "ہجر" بمعنی ہذیان بھی تسلیم کرلیا جائے تو بھی مفید نہیں کیونکہ "اہجر" میں ہمزہ استفہام انکاری موجود ہے کہ جس سے نفی ہذیان مفہوم ہو رہا ہے معنی یہ ہوگا کہ کیا حضور ﷺ کوئی ہذیان فرمارہے ہیں۔نہیں ہرگز نہیں بلکہ ہوش سے فرمارہے ہیں ذرا دریافت تو کرلو بہرکیف حضرت عمر رضی اللہ عنہ تو ویسے ہی اس مقولہ کے قائل نہ تھے، باقی رہے قائلین تو چونکہ "ہجر" بمعنی ہذیان ثابت نہیں ہوا۔اگر ہوا تو بوجہ ہمزہ استفہام منتفی ہوگیا لہذا وہ بھی اس سے بری ہوگئے۔

## سوال نمبر 7: اگر یہی بات ہے تو پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے "حسبنا کتاب اللہ" کیوں کہا؟

**جواب**: اول تو اکثر روایات میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ مقولہ ہی نہیں شمار ہوا۔

2......حضرت عمر رضی اللہ عنہ بخوبی جانتے تھے کہ اللہ کا دین اور قرآن پاک کا نزول مکمل ہو چکا ہے کہ جس پر "الیوم اکملت لکم دینکم" شاہد ہے پس آپ نے گمان کیا کہ حضور ﷺ کا یہ حکم وحی الٰہی کی وجہ سے نہیں اور وجوب نہیں بلکہ بطور مشورہ ہے تو آپ نے بطور مصلحت اور مشورہ عرض کردیا کہ یارسول اللہ ﷺ آپ تحریر قرطاس کی تکلیف نہ فرمائیں۔کتاب اللہ کو ہمارے لئے کافی سمجھیں جس پر حضور ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے موافقت ظاہر فرمائی اور تحریر قرطاس پر زور دینے والوں کو ڈانٹ دیا۔چنانچہ بخاری شریف کتاب الجہاد والسیر، باب ھل یستشفع الی اہل الذمۃ ومعاملتھم، جلد 10، ص 268، رقم الحدیث 2825 پر ہے۔دعونی فالذی انا فیہ خیر مما تدعونی الیہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے کلام میں قرآن کو مسلمان کے لئے کافی ہونا کا بیان کیا ہے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہج البلاغہ جلد 3 ص 57 پر ہے "واللہ واللہ فی القرآن" نیز کتاب مذکور جلد 2 ص 27 پر ہے "فاوصیک بالاعتصام بحبلہ" اور جلد 2 ص 22 پر ہے "ومن اتخذ قولہ دلیلا ھدی" دیکھئے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بھی ہدایت کے لئے قرآن کو کافی قرار دیا۔لہذا اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے قول سے انکار بالسنۃ لازم نہیں آتا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قول سے لازم کیوں آئے گا؟ اگر بربنائے نیتی ومصلحت مشورہ دینا رسول اللہ ﷺ کی نافرمانی ہرگز نہیں ہے۔

جنگ حدیبیہ کے موقع پر حضور ﷺ نے فرمایا۔اے علی اسے مٹائیے (لفظ "رسول اللہ" کے بارے میں) تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پیغمبر علیہ السلام کو صاف جواب دیا کہ میں اسے ہرگز نہیں مٹاؤں گا۔جب رسول اللہ ﷺ نے وہ الفاظ اپنے ہاتھ مبارک سے مٹادیئے۔ اگر اس واقعہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو نافرمان نہیں کہا جاسکتا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بھی نہ

کہا جائے کیونکہ بر بنائے مصلحت وحکمت حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حکم نبوی کی خلاف ورزی کی ہے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بھی کہا جا سکتا ہے۔ لیکن ہم کہتے ہیں نہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خلاف ورزی کی ہے، نہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بلکہ وہی ہوا جو رسول اللہ ﷺ چاہتے تھے۔

## فضائل عمر از لسان حیدر رضی اللہ عنہ

شیعہ صاحبان خواہ مخواہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کی مخالفت کرتے ہیں۔ جبکہ ان کی کتابوں میں مذکورہ ہے کہ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مناقب بیان فرمائے۔ جب خلیفہ ثانی عمر رضی اللہ عنہ نے روم پر چڑھائی کی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مشورہ لیا تو آپ نے فرمایا کہ نواحی اسلام کو غلبہ دین سے بچانے اور مسلمانوں کی شرم رکھنے کا اللہ ہی کفیل ہے۔ وہ ایسا خدا ہے جس نے انہیں اس وقت فتح دی جب ان کی تعداد نہایت قلیل تھی اور کسی طرح فتح نہیں پا سکتے تھے۔ انہیں اس وقت مغلوب ہونے سے روک رہا ہے جب یہ کسی طرح روکے نہیں جا سکتے اور وہ خداوند عالم حی لا یموت ہے۔ اب اگر تو خود دشمن کی طرح کوچ کرے اور تکلیف اٹھائے تو پھر یہ سمجھ۔ لے کہ مسلمانوں کو ان کے اقصائے بلاؤ تک پناہ نہ ملے گی اور تیرے بعد کوئی ایسا مرجع نہ ہوگا جس کی طرف وہ رجوع کریں لہٰذا تو دشمن کی طرف اس شخص کو بھیج جو کار آزمودہ ہو اس کے ماتحت ان لوگوں کو روانہ کرو جو جنگ کی سختیوں کے متحمل ہوں اور اپنے سردار کی نصیحت کو قبول کریں۔ اب اگر خدا غلبہ نصیب کرے گا تب تو وہ چیز ہے جسے تو دوست رکھتا ہے اور اگر اس کے خلاف ظہور میں آیا تو ان لوگوں کا مددگار اور مسلمانوں کا مرجع تو موجود ہے

(نیرنگ فصاحت، ص 19)

ہم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے عربی کلام کا ترجمہ شیعہ حضرات کی کتاب "نیرنگ فصاحت" سے لیا ہے تا کہ ان کو یہ عذر نہ ہو کہ ترجمہ میں دست اندازی کی گئی ہے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے اس کلام سے حسب ذیل امور ثابت ہوئے ہیں۔

1...... حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ پر پورا اعتماد تھا۔ ہر معاملہ میں ان سے مشورہ لیا جاتا ورنہ یہ مُسلّم ہے کہ کوئی شخص اپنے دشمن سے اس طرح کا مشورہ ہرگز نہیں لیا کرتا۔

2...... حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو مسلمانوں کا ملجا و ماوا سمجھتے تھے۔ اسی وجہ سے آپ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو یہ مشورہ نہ دیا کہ اس مہم میں بذات خود معرکہ کارزار میں جائیں۔ اگر خدانخواستہ باہمی کدورت ہوتی تو یہ مشورہ دیتے کہ آپ خود لڑائی میں جائیں تا کہ ان کا کام تمام ہو اور آپ کے لئے جگہ خالی ہو۔ اس بات سے ظاہر ہوا کہ

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے صادق دوست تھے۔

3...... حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی کامیابی کو کامیابی اسلام تصور کرتے تھے۔ اس لئے ان کو تسلی دی کہ اللہ تعالیٰ تمہارا اور مسلمانوں کا خود حامی و ناصر ہے۔ جب مسلمان تھوڑے تھے اس وقت بھی ان کی حفاظت فرمائی اور اب تو بفضل خدا مسلمانوں کی تعداد کثیر ہے۔ پھر اس کی تائید و نصرت پر کیوں نہ بھروسہ کیا جائے۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے کلام سے یار لوگوں کی اس من گھڑت بات کی بھی تردید ہوتی ہے کہ بعد از وصال رسول اللہ ﷺ صرف تین چار مسلمان ہی رہ گئے تھے۔ ایسا ہوتا تو آپ یوں فرماتے۔ پہلے مسلمانوں کی تعداد کثیر تھی، اب گنتی کے چند آدمی رہ گئے ہیں۔ ان کی اس مہم پر بھیجو تو فتح ہوگی ورنہ شکست۔

## سوال نمبر 8: حضرت ابوبکر و عمر و عثمان رضی اللہ عنہما، حضور ﷺ کے وصال کے وقت حضور ﷺ کے جسم مبارک کو چھوڑ کر خلافت کے چکر میں پڑ گئے تھے جس سے تدفین میں تین دن تاخیر ہوئی؟

**جواب**: جب حضور ﷺ کا وصال ہوا تو نفاق نے سر اٹھایا، عرب کے کچھ لوگ مرتد ہو گئے۔ منکرین زکوٰۃ کا مسئلہ در پیش آ گیا اور انصار نے بھی علیحدگی اختیار کر لی۔ اتنی مشکلیں جمع ہو گئیں کہ اگر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی جگہ پہاڑ پر بھی پڑتیں تو وہ بھی اس وزن کو برداشت نہ کر سکتا۔ لیکن اللہ اکبر، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنی حکمت عملی سے ہر ایک مشکل کا مقابلہ کیا۔ اور سب سے بڑی بات تو یہ ہے کہ جو صحابہ کرام علیہم الرضوان ایک لمحہ بھی حضور ﷺ سے جدا نہیں رہ سکتے تھے۔ آج وہ غم سے نڈھال ہیں۔ ان سب کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حوصلہ دیا۔ اسی وجہ سے حضور ﷺ کی تدفین میں تاخیر ہوئی۔

☆...... حضور اقدس ﷺ کا جنازہ انور اگر قیامت تک کھلا رہتا تو اصلاً کوئی خلل واقع نہ ہوتا کیونکہ انبیاء کرام علیہم السلام کے اجسام طاہرہ بگڑتے نہیں۔ قرآن گواہ ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام انتقال کے بعد کھڑے رہے۔ سال بعد دفن ہو گئے مگر نورانیت میں فرق نہ آیا تو جو رسول، حضرت سلیمان علیہ السلام کے بھی امام ہوں، ان کا جسم مبارک کیسے بگڑ سکتا ہے۔

☆...... حضور ﷺ کا جنازہ انور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ مبارک میں تھا۔ جہاں اب مزار مبارک ہے۔ اس سے باہر لے جانا نہ تھا۔ چھوٹا سا حجرہ اور تمام صحابہ کرام علیہم الرضوان کو اس صلوٰۃ و سلام سے مشرف ہونا تھا۔ ایک